روزے رکھ لئے تو سمجھ کہ ہمیشہ روزے رکھے۔ (ابوداؤد، ترمذی، مشکوٰۃ المصابیح: جلد دوم: رقم الحدیث 572)

مطلب یہ ہے کہ ہمیشہ روزے رکھنے کی وجہ سے چونکہ ضعف لاحق ہو جاتا ہے جس کی بناء پر نہ صرف یہ کہ ادائیگی حقوق میں خلل پڑتا ہے بلکہ دوسری عبادات میں بھی نقصان اور حجر واقع ہوتا ہے لہٰذا اسی سبب سے ہمیشہ روزہ رکھنا مکروہ ہے ہاں جس شخص کو اس کی وجہ سے ضعف لاحق ہو تو اس کے لئے ہمیشہ روزہ رکھنا مکروہ نہیں ہوگا بلکہ مستحب ہوگا اسی طرح دائمی روزے کی ممانعت کے سلسلہ میں منقول احادیث میں اور ان مشائخ وسلف کے عمل میں کہ جو ہمیشہ روزہ رکھتے تھے مذکورہ بالا وضاحت سے تطبیق بھی ہو جاتی ہے نیز ہوسکتا ہے کہ یہاں جو حدیث ذکر کی گئی ہے وہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس حدیث سے پہلے ارشاد فرمائی ہوگی جس میں بتایا گیا تھا کہ ہر مہینہ میں تین روزے رکھنے سے ہمیشہ روزہ رکھنے کا ثواب حاصل ہوتا ہے۔

ہمیشہ کے روزے رکھنے مستقلاً مکروہ ہیں اور درمختار میں بھی یہی منقول ہے کہ دائمی طور پر روزہ رکھنا مکروہ تنزیہی ہے جب کہ یہاں یہ بات بتائی گئی ہے کہ ہمیشہ روزہ رکھنا اسی وقت مکروہ ہے جب کہ روزہ دار کے ضعف دناتوانی میں مبتلا ہو جانے کا خوف ہو مگر ضعف کا خوف نہ ہو تو پھر مکروہ نہیں ہوگا، لہٰذا ان تمام اقوال میں مطابقت پیدا کی جائے کہ جن اقوال سے دائمی روزوں کا مطلقاً مکروہ ہونا ثابت ہوتا ہے درحقیقت ان کا محمول بھی خوف ضعف ہے یعنی ان اقوال کا مطلب بھی یہی ہے کہ اگر ضعف کا خوف ہو تو دائمی روزے مکروہ ہوں گے ورنہ نہیں۔

## عبادات میں اعتدال اختیار کرنے کا بیان

حضرت عبداللہ بن عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ ایک دن رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے فرمایا کہ عبداللہ کیا مجھے یہ اطلاع نہیں ملی (یعنی مجھے یہ معلوم ہوا ہے) کہ تم (روزانہ) دن میں تو روزے رکھتے ہو اور (ہر رات میں) پوری شب اللہ کی عبادت اور ذکر و تلاوت میں مشغول رہتے ہو؟ میں نے عرض کیا کہ جی ہاں یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! ایسا ہی ہے۔ آپ نے فرمایا ایسا نہ کرو (بلکہ) روزہ بھی رکھو اور بغیر روزہ بھی رہو، رات میں عبادت الٰہی بھی کرو اور سویا بھی کرو کیونکہ تمہارے بدن کا بھی تم پر حق ہے (لہٰذا اپنے بدن کو زیادہ مشقت اور ریاضت میں مبتلا نہ کرو تا کہ بیماری یا ہلاکت میں نہ پڑ جاؤ) تمہاری آنکھوں کا بھی تم پر حق ہے (اس لئے رات میں سویا بھی کرو تا کہ آنکھیں آرام وسکون پائیں) تمہاری بیوی کا بھی تم پر حق ہے (اس لئے اس کے شب باشی اور صحبت ومباشرت کرو) اور تمہارے مہمان کا بھی تم پر حق ہے۔

(لہٰذا ان کے ساتھ کلام وگفتگو کرو، ان کی خاطر ومہمانداری کرو اور ان کے ساتھ کھانے پینے میں شریک رہو) جس شخص نے ہمیشہ روزہ رکھا اس نے (گویا) روزہ نہیں رکھا (البتہ) ہر مہینہ میں تین دن کے روزے ہمیشہ کے روزہ کے برابر ہیں لہٰذا ہر مہینہ میں تین دن (یعنی ایام بیض کے یا مطلقاً کسی بھی تین دن کے) روزے رکھ لیا کرو اور اسی طرح ہر مہینہ میں قرآن پڑھا کرو (یعنی ایک مہینہ میں ایک قرآن ختم کرلیا کرو) میں نے عرض کیا کہ میں تو اس سے بھی زیادہ کی ہمت رکھتا ہوں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا (تو پھر) بہترین روزہ جو روزہ داؤد ہے رکھ لیا کرو (جس کا طریقہ یہ ہے کہ) ایک دن تو روزہ رکھو اور ایک دن افطار کرو اور سات راتوں میں ایک قرآن ختم کرو اور اس میں اضافہ نہ کرو (یعنی نفل روزے رکھنے اور قرآن شریف ختم کرنے کی مذکورہ بالا تعداد ومقدار

[illegible] (حدیث 505)

شریعت نے عمل میں میانہ روی اور اعتدال اختیار کرنے پر بڑا زور دیا ہے چنانچہ نفل عبادات اور اعمال میں نہ اتنی کمی وکوتاہی کرنی چاہئے جس سے روحانی بالیدگی اور ترقی میں اضمحلال اور درجات عالیہ کے حصول میں رکاوٹ پیدا ہو جائے اور نہ اتنی زیادتی کرنی چاہئے جس سے جسمانی قوت وطاقت بالکل ہی پژمردہ ہو جائے اور دنیاوی مباح امور میں تعطل رونما ہو جائے اس لئے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ کو منع فرمایا کہ نہ تو اتنے زیادہ روزے رکھو اور نہ اتنی زیادہ شب بیداری کرو تاکہ اس کی وجہ سے دوسری ضروری اور فرض عبادتوں میں خلل واقع نہ ہو اور نہ دوسرے انسانی ومعاشرتی حقوق پس پشت پڑ جائیں ہر مہینہ میں تین روزے رکھنے سے ہمیشہ کے روزے کا ثواب اس لئے لکھا جاتا ہے کہ ہر نیکی کی دس نیکیاں لکھی جاتی ہیں جیسا کہ کئی موقعوں پر بتایا جا چکا ہے لہٰذا اس حساب سے تین روزے باعتبار ثواب اور اجزاء کے تیس روزے کے برابر ہوئے اور مہینہ میں تین روزے رکھنے والا گویا پورے مہینے روزہ سے رہا۔

# بَابُ: مَا جَآءَ فِيْ صِيَامِ ثَلاَثَةِ اَيَّامٍ مِنْ كُلِّ شَهْرٍ

## یہ باب ہر مہینے میں تین دن روزے رکھنے کے بیان میں ہے

**1707**- حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ حَدَّثَنَا يَزِيْدُ بْنُ هَارُوْنَ اَنْبَاَنَا شُعْبَةُ عَنْ اَنَسِ بْنِ سِيْرِيْنَ عَنْ عَبْدِ الْمَلِكِ بْنِ الْمِنْهَالِ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنَّهُ كَانَ يَاْمُرُ بِصِيَامِ الْبِيْضِ ثَلاَثَ عَشْرَةَ وَاَرْبَعَ عَشْرَةَ وَخَمْسَ عَشْرَةَ وَيَقُوْلُ هُوَ كَصَوْمِ الدَّهْرِ اَوْ كَهَيْئَةِ صَوْمِ الدَّهْرِ

◆◆ عبدالملک بن منہال اپنے والد کے حوالے سے یہ بات نقل کرتے ہیں: نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم "ایام بیض" یعنی تیرہ، چودہ اور پندرہ تاریخ کا روزہ رکھنے کا حکم دیتے تھے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم یہ فرماتے تھے: یہ ہمیشہ روزہ رکھنے کی مانند ہے۔ (راوی کو شک ہے شاید یہ الفاظ ہیں) یہ ہمیشہ روزے رکھنے جیسی ہیئت کی طرح ہے۔

شرح

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ ہر مہینہ میں کسی بھی تین دن روزے رکھ لینے کافی ہیں جس دن چاہے روزہ رکھ لیا جائے تیرہویں چودہویں اور پندرہویں تاریخ کی قید نہیں ہے تاہم اکثر احادیث اور آثار میں چونکہ یہ تین تاریخیں مذکور ہیں اس لئے ان تین تاریخوں میں روزہ رکھنا افضل ہوگا ہر مہینے میں تین روزے رکھنے کی اور بھی کئی صورتیں منقول ہیں جو آگے مذکور ہوں گی۔

**1707** م- حَدَّثَنَا اِسْحٰقُ بْنُ مَنْصُوْرٍ اَنْبَاَنَا حَبَّانُ بْنُ هِلاَلٍ حَدَّثَنَا هَمَّامٌ عَنْ اَنَسِ بْنِ سِيْرِيْنَ حَدَّثَنِيْ عَبْدُ الْمَلِكِ بْنُ قَتَادَةَ بْنِ مَلْحَانَ الْقَيْسِيُّ عَنْ اَبِيْهِ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَحْوَهُ .

قَالَ ابْنُ مَاجَةَ اَخْطَاَ شُعْبَةُ وَاَصَابَ هَمَّامٌ

---

1707: اخرجہ ابوداؤد فی "السنن" رقم الحدیث: 2449 اخرجہ النسائی فی "السنن" رقم الحدیث: 2439 ورقم الحدیث: 2430

یہی روایت ایک اور سند کے ہمراہ بھی منقول ہے امام ابن ماجہ فرماتے ہیں: شعبہ نے غلطی کی ہے اور ہمام کی نقل کردہ روایت درست ہے۔

1708- حَدَّثَنَا سَهْلُ بْنُ اَبِيْ سَهْلٍ حَدَّثَنَا اَبُوْ مُعَاوِيَةَ عَنْ عَاصِمٍ الْاَحْوَلِ عَنْ اَبِيْ عُثْمَانَ عَنْ اَبِيْ ذَرٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ صَامَ ثَلَاثَةَ اَيَّامٍ مِنْ كُلِّ شَهْرٍ فَذٰلِكَ صَوْمُ الدَّهْرِ فَاَنْزَلَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ تَصْدِيْقَ ذٰلِكَ فِيْ كِتَابِهٖ (مَنْ جَآءَ بِالْحَسَنَةِ فَلَهٗ عَشْرُ اَمْثَالِهَا) فَالْيَوْمُ بِعَشْرَةِ اَيَّامٍ

حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں: نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے:

''جو شخص ہر مہینے میں تین روزے رکھ لے' تو یہ ہمیشہ روزے رکھنے کی طرح ہو جائے گا''۔ اللہ تعالیٰ نے اس کی تصدیق میں اپنی کتاب میں یہ آیت نازل کی ہے۔ ''جو شخص ایک نیکی کرے تو اسے اس کا دس گنا اجر ملے گا'' تو ایک دن دس ایام کے برابر ہوگا۔

1709- حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ حَدَّثَنَا غُنْدَرٌ عَنْ شُعْبَةَ عَنْ يَزِيْدَ الرِّشْكِ عَنْ مُعَاذَةَ الْعَدَوِيَّةِ عَنْ عَائِشَةَ اَنَّهَا قَالَتْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَصُوْمُ ثَلَاثَةَ اَيَّامٍ مِنْ كُلِّ شَهْرٍ قُلْتُ مِنْ اَيِّهٖ قَالَتْ لَمْ يَكُنْ يُبَالِيْ مِنْ اَيِّهٖ كَانَ

سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں: نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ہر مہینے میں تین روزے رکھا کرتے تھے۔

میں نے دریافت کیا: کون سے دنوں میں' تو سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا نے بتایا: نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اس بات کی پرواہ نہیں کرتے تھے کہ کون سا دن ہے۔

## بَابُ: مَا جَآءَ فِيْ صِيَامِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

## یہ باب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے روزہ رکھنے کے بارے میں ہے

### شعبان کے روزوں کی اہمیت کا بیان

1710- حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ بْنُ عُيَيْنَةَ عَنِ ابْنِ اَبِيْ لَبِيْدٍ عَنْ اَبِيْ سَلَمَةَ قَالَ سَاَلْتُ عَائِشَةَ عَنْ صَوْمِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَتْ كَانَ يَصُوْمُ حَتّٰى نَقُوْلَ قَدْ صَامَ وَيُفْطِرُ حَتّٰى نَقُوْلَ قَدْ اَفْطَرَ وَلَمْ اَرَهٗ صَامَ مِنْ شَهْرٍ قَطُّ اَكْثَرَ مِنْ صِيَامِهٖ مِنْ شَعْبَانَ كَانَ يَصُوْمُ شَعْبَانَ كُلَّهٗ كَانَ يَصُوْمُ شَعْبَانَ اِلَّا قَلِيْلًا

ابوسلمہ بیان کرتے ہیں: میں نے سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا سے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے روزہ رکھنے کے بارے میں دریافت کیا: تو انہوں نے بتایا: نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نفلی روزے رکھتے تھے' یہاں تک کہ ہم یہ سوچتے تھے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم ہمیشہ روزے ہی رکھتے رہیں گے

1708: اخرجہ الترمذی فی ''الجامع'' رقم الحدیث: 762 ' اخرجہ النسائی فی ''السنن'' رقم الحدیث: 2408 ' ورقم الحدیث: 2409

1709: اخرجہ مسلم فی ''الصحیح'' رقم الحدیث: 2736 ' اخرجہ ابوداؤد فی ''السنن'' رقم الحدیث: 2453 ' اخرجہ الترمذی فی ''الجامع'' رقم الحدیث: 763

1710: اخرجہ مسلم فی ''الصحیح'' رقم الحدیث: 2715 ' اخرجہ النسائی فی ''السنن'' رقم الحدیث: 2178

اور جب آپ ﷺ روزے رکھنا ترک کر دیتے تھے تو ہم یہ سوچتے تھے کہ اب آپ ﷺ روزے ترک ہی کیے رکھیں گے۔

میں نے کبھی نبی کریم ﷺ کو نہیں دیکھا کہ آپ ﷺ نے کسی مہینے میں شعبان کے مہینے سے زیادہ روزے رکھے ہوں نبی کریم ﷺ شعبان کا پورا مہینہ روزے رکھا کرتے تھے۔

صرف چند دنوں کو چھوڑ کر آپ ﷺ شعبان کے پورے مہینے میں روزے رکھتے تھے۔

**1711**- حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ اَبِیْ بِشْرٍ عَنْ سَعِیْدِ بْنِ جُبَیْرٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَصُوْمُ حَتّٰى نَقُوْلَ لَا يُفْطِرُ وَيُفْطِرُ حَتّٰى نَقُوْلَ لَا يَصُوْمُ وَمَا صَامَ شَهْرًا مُتَتَابِعًا اِلَّا رَمَضَانَ مُنْذُ قَدِمَ الْمَدِيْنَةَ

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں: نبی کریم ﷺ نفلی روزے رکھا کرتے تھے' یہاں تک کہ ہم یہ سوچتے تھے کہ اب آپ ﷺ کوئی روزہ چھوڑیں گے نہیں اور آپ ﷺ (نفل) روزے رکھنا چھوڑ دیتے تھے' یہاں تک کہ ہم یہ سمجھتے تھے کہ اب آپ ﷺ کوئی نفلی روزہ نہیں رکھیں گے۔

مدینہ منورہ تشریف آوری کے بعد آپ ﷺ نے کبھی بھی رمضان کے علاوہ کسی اور مہینے میں مسلسل (پورا مہینہ) روزے نہیں رکھے۔

شرح

حدیث کے ابتدائی جملوں کا مطلب یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نفل روزے نہیں رکھتے تھے بلکہ اس سلسلہ میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا معمول مبارک یہ تھا کہ کبھی تو مسلسل کافی عرصہ تک روزے رکھتے تھے یہاں تک کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے روزوں کی اس کثرت اور تسلسل کو دیکھ کر لوگ گمان کرنے لگتے تھے کہ اب روزہ کا سلسلہ شاید آپ صلی اللہ علیہ وسلم کبھی ختم نہ کریں اور کبھی ایسا ہوتا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم مسلسل کافی عرصہ تک روزہ رکھتے ہی نہیں تھے یہاں تک کہ لوگ سوچتے کہ شاید اب آپ صلی اللہ علیہ وسلم نفل روزہ رکھیں گے ہی نہیں۔ دوسری روایت کے الفاظ کان یصوم الخ میں جملہ آخر یعنی دوسرے لفظ کان سے جملہ اول کی وضاحت مقصود ہے کہ شعبان کے پورے ماہ سے مراد یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم شعبان کے اکثر دنوں میں روزہ رکھا کرتے تھے، بعض حضرات کے نزدیک مراد یہ ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم ایک سال تو شعبان کے پورے ماہ اور دوسرے سال شعبان کے اکثر دنوں میں روزہ رکھا کرتے تھے۔

## بَابُ: مَا جَآءَ فِیْ صِیَامِ دَاوٗدَ عَلَیْهِ السَّلَام

## یہ باب حضرت داؤد علیہ السلام کے روزہ رکھنے کے بارے میں ہے

**1712**- حَدَّثَنَا اَبُوْ اِسْحٰقَ الشَّافِعِیُّ اِبْرَاهِيْمُ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ الْعَبَّاسِ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ بْنُ عُيَيْنَةَ عَنْ عَمْرِو بْنِ

1711: اخرجہ البخاری فی "الصحیح" رقم الحدیث: 1971 'اخرجہ مسلم فی "الصحیح" رقم الحدیث: 2717 'اخرجہ النسائی فی "السنن" رقم الحدیث: 2345

دِينَارٍ قَالَ سَمِعْتُ عَمْرَو بْنَ اَوْسٍ قَالَ سَمِعْتُ عَبْدَ اللّٰهِ بْنَ عَمْرٍو يَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَحَبُّ الصِّيَامِ اِلَى اللّٰهِ صِيَامُ دَاوُدَ فَاِنَّهٗ كَانَ يَصُوْمُ يَوْمًا وَّيُفْطِرُ يَوْمًا وَّاَحَبُّ الصَّلٰوةِ اِلَى اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ صَلٰوةُ دَاوُدَ كَانَ يَنَامُ نِصْفَ اللَّيْلِ وَيُصَلِّيْ ثُلُثَهٗ وَيَنَامُ سُدُسَهٗ

حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں، نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا: اللہ تعالیٰ کے نزدیک سب سے پسندیدہ روزہ حضرت داؤد علیہ السلام کا روزہ رکھنے کا طریقہ ہے وہ ایک دن روزہ رکھتے تھے اور ایک دن نہیں رکھتے تھے اور اللہ تعالیٰ کے نزدیک نماز پڑھنے کا سب سے پسندیدہ طریقہ حضرت داؤد علیہ السلام کا طریقہ ہے وہ نصف رات سوئے رہتے تھے ایک تہائی حصہ نماز ادا کرتے تھے اور پھر چھٹے حصے میں سوئے رہتے تھے۔

1713- حَدَّثَنَا اَحْمَدُ بْنُ عَبْدَةَ حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ زَيْدٍ حَدَّثَنَا غَيْلَانُ بْنُ جَرِيْرٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَعْبَدٍ الزِّمَّانِيِّ عَنْ اَبِيْ قَتَادَةَ قَالَ قَالَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ رَضِيَ اللّٰهُمَّ عَنْهُمْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ كَيْفَ بِمَنْ يَّصُوْمُ يَوْمَيْنِ وَيُفْطِرُ يَوْمًا قَالَ وَيُطِيْقُ ذٰلِكَ اَحَدٌ قَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ كَيْفَ بِمَنْ يَّصُوْمُ يَوْمًا وَّيُفْطِرُ يَوْمًا قَالَ ذٰلِكَ صَوْمُ دَاوُدَ قَالَ كَيْفَ بِمَنْ يَّصُوْمُ يَوْمًا وَّيُفْطِرُ يَوْمَيْنِ قَالَ وَدِدْتُ اَنِّيْ طُوِّقْتُ ذٰلِكَ

حضرت ابوقتادہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں: حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے عرض کی: یارسول اللہ! ایسے شخص کی حالت کیسی ہوگی جو دو دن نفلی روزے رکھتا ہے اور ایک دن نفلی روزہ نہیں رکھتا۔ نبی کریم ﷺ نے دریافت کیا: کوئی شخص اس کی طاقت رکھتا ہے؟ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے عرض کی: یارسول اللہ! جو شخص ایک دن نفلی روزہ رکھے اور ایک دن نفلی روزہ نہ رکھے اس کی حالت کیسی ہوگی؟ نبی کریم ﷺ نے فرمایا: یہ حضرت داؤد علیہ السلام کا روزہ رکھنے کا طریقہ ہے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے دریافت کیا: جو شخص ایک دن نفلی روزہ رکھے اور دو دن نہ رکھے اس کی کیا حالت ہوگی؟ نبی کریم ﷺ نے فرمایا: میری یہ خواہش ہے کہ مجھ میں یہ طاقت ہو (یعنی میں ایسا کرتا رہوں)۔

## بَابُ: مَا جَآءَ فِيْ صِيَامِ نُوْحٍ عَلَيْهِ السَّلَامِ

## یہ باب ہے کہ حضرت نوح علیہ السلام کے روزہ رکھنے کے بارے میں روایات

1714- حَدَّثَنَا سَهْلُ بْنُ اَبِيْ سَهْلٍ حَدَّثَنَا سَعِيْدُ بْنُ اَبِيْ مَرْيَمَ عَنِ ابْنِ لَهِيْعَةَ عَنْ جَعْفَرِ بْنِ رَبِيْعَةَ عَنْ اَبِيْ

1712: اخرجه البخاری فی "الصحیح" رقم الحدیث: 1131 ' ورقم الحدیث: 3420 ' اخرجه مسلم فی "الصحیح" رقم الحدیث: 2371 ' ورقم الحدیث: 2732 ' اخرجه ابوداؤد فی "السنن" رقم الحدیث: 2448 ' اخرجه النسائی فی "السنن" رقم الحدیث: 1629 ' ورقم الحدیث: 2343

1713: اخرجه مسلم فی "الصحیح" رقم الحدیث: 2738 ' ورقم الحدیث: 2739 ' اخرجه ابوداؤد فی "السنن" رقم الحدیث: 2425 ' ورقم الحدیث: 2426 ' اخرجه الترمذی فی "الجامع" رقم الحدیث: 749 ' اخرجه النسائی فی "السنن" رقم الحدیث: 2382 ' ورقم الحدیث: 2386 ' اخرجه ابن ماجه فی "السنن" رقم الحدیث: 1730 ' ورقم الحدیث: 1738

1714: اس روایت کو نقل کرنے میں امام ابن ماجہ منفرد ہیں۔

فِراسٍ اَنَّهٗ سَمِعَ عَبْدَ اللّٰهِ بْنَ عَمْرٍو يَقُوْلُ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ صَامَ نُوْحٌ الدَّهْرَ اِلَّا يَوْمَ الْفِطْرِ وَيَوْمَ الْاَضْحٰى

◆◆ حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں: میں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ ارشاد فرماتے ہوئے سنا ہے:
''حضرت نوح علیہ السلام ہمیشہ روزہ رکھتے تھے صرف عیدالفطر اور عیدالاضحیٰ کے دن نہیں رکھتے تھے''۔

## بَابُ: صِيَامِ سِتَّةِ اَيَّامٍ مِنْ شَوَّالٍ

## یہ باب شوال کے چھ روزے رکھنے کے بیان میں ہے

**1715**-حَدَّثَنَا هِشَامُ بْنُ عَمَّارٍ حَدَّثَنَا بَقِيَّةُ حَدَّثَنَا صَدَقَةُ بْنُ خَالِدٍ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ الْحَارِثِ الذِّمَارِيُّ قَالَ سَمِعْتُ اَبَا اَسْمَاءَ الرَّحَبِيَّ عَنْ ثَوْبَانَ مَوْلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنَّهٗ قَالَ مَنْ صَامَ سِتَّةَ اَيَّامٍ بَعْدَ الْفِطْرِ كَانَ تَمَامَ السَّنَةِ (مَنْ جَآءَ بِالْحَسَنَةِ فَلَهٗ عَشْرُ اَمْثَالِهَا)

◆◆ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے غلام حضرت ثوبان رضی اللہ عنہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ فرمان نقل کرتے ہیں' جو شخص عیدالفطر کے بعد چھ دن روزہ رکھ لے اس نے پورا سال روزے رکھے۔
(ارشاد باری تعالیٰ ہے)''جو شخص ایک نیکی کرتا ہے اسے اس کا دس گنا اجر ملتا ہے''۔

## شوال کے چھ روزوں کی فضیلت کا بیان

**1716**-حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ نُمَيْرٍ عَنْ سَعْدِ بْنِ سَعِيْدٍ عَنْ عُمَرَ بْنِ ثَابِتٍ عَنْ اَبِيْ اَيُّوْبَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ صَامَ رَمَضَانَ ثُمَّ اَتْبَعَهٗ بِسِتٍّ مِنْ شَوَّالٍ كَانَ كَصَوْمِ الدَّهْرِ

◆◆ حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں: نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے:
''جو شخص رمضان کے مہینے میں روزے رکھے پھر اس کے بعد شوال میں چھ روزے رکھے تو یہ ہمیشہ روزے رکھنے کی مانند ہوگا''۔

شرح

جس طرح اس حدیث سے معلوم ہوا رمضان کے بعد شوال کے مہینہ میں چھ دن روزے رکھنے کی جنہیں شش عید کے روزے بھی کہا جاتا ہے بڑے ثواب اور فضیلت کی بات ہے ان روزوں کے سلسلہ میں حضرت امام شافعی کے ہاں اولیٰ اور افضل یہ ہے کہ رمضان کے فورا بعد یعنی دوسری تاریخ سے ساتویں تاریخ تک مسلسل یہ روزے رکھے جائیں جب کہ حضرت امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ

1715: اس روایت کو نقل کرنے میں امام ابن ماجہ منفرد ہیں۔

1716: اخرجہ مسلم فی ''الصحیح'' رقم الحدیث: 2750' ورقم الحدیث: 2751' ورقم الحدیث: 2752' اخرجہ ابوداؤد فی ''السنن'' رقم الحدیث: 2433' اخرجہ الترمذی فی ''الجامع'' رقم الحدیث: 759

کے نزدیک متفرق طور پر یہ روزے رکھنے افضل ہیں کہ پورے مہینہ میں جب بھی چاہے روزے رکھ لے۔

# بَابُ: فِيْ صِيَامِ يَوْمٍ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ

## یہ باب اللہ کی راہ میں ایک روزہ رکھنے کی فضیلت کے بیان میں ہے

**1717**- حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ رُمْحِ بْنِ الْمُهَاجِرِ اَنْبَأَنَا اللَّيْثُ بْنُ سَعْدٍ عَنِ ابْنِ الْهَادِ عَنْ سُهَيْلِ بْنِ اَبِيْ صَالِحٍ عَنِ النُّعْمَانِ بْنِ اَبِيْ عَيَّاشٍ عَنْ اَبِيْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ صَامَ يَوْمًا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ بَاعَدَ اللّٰهُ بِذٰلِكَ الْيَوْمِ النَّارَ مِنْ وَجْهِهٖ سَبْعِيْنَ خَرِيْفًا

◆ حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں' نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے: جو شخص اللہ تعالیٰ کی راہ میں ایک دن روزہ رکھے گا اللہ تعالیٰ اسے جہنم سے ستر برس کے فاصلے جتنا دور کر دے گا۔

### روزہ رکھنے کے سبب جہنم سے دور ہونے کا بیان

**1718**- حَدَّثَنَا هِشَامُ بْنُ عَمَّارٍ حَدَّثَنَا اَنَسُ بْنُ عِيَاضٍ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عَبْدِ الْعَزِيْزِ اللَّيْثِيُّ عَنِ الْمَقْبُرِيِّ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ صَامَ يَوْمًا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ زَحْزَحَ اللّٰهُ وَجْهَهٗ عَنِ النَّارِ سَبْعِيْنَ خَرِيْفًا

◆ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں' نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے:

''جو شخص اللہ کی راہ میں (جہاد کے دوران) ایک دن روزہ رکھتا ہے' اللہ تعالیٰ اسے جہنم سے ستر برس کی مسافت جتنا دور کر دیتا ہے''۔

شرح

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص اللہ رب العزت کی رجاو خوشنودی کی خاطر ایک دن روزہ رکھتا ہے تو اللہ تعالیٰ سے دوزخ سے اڑتے ہوئے کوے کی مسافت کے بقدر دور رکھتا ہے جو بچہ ہو اور بوڑھا ہو کر مرے۔ (احمد، بیہقی، مشکوۃ المصابیح: جلد دوم: رقم الحدیث **585**)

کہا جاتا ہے کہ کوے کی عمر ہزار ہزار برس کی ہوتی ہے لہٰذا فرمایا کہ اگر کوا ابتداء عمر سے اپنی عمر کے آخری حصہ تک اڑتا رہے تو غور کرو وہ کتنی زیادہ مسافت طے کرے گا جتنی مسافت وہ طے کرے گا اتنا ہی اللہ تعالیٰ روزہ دار کو دوزخ سے دور رکھتا ہے۔ بیہقی سے

1717: اخرجہ البخاری فی ''الصحیح'' رقم الحدیث: 2840' اخرجہ مسلم فی ''الصحیح'' رقم الحدیث: 2704' ورقم الحدیث: 2706' اخرجہ الترمذی فی ''الجامع'' رقم الحدیث: 1623' اخرجہ النسائی فی ''السنن'' رقم الحدیث: 2247' ورقم الحدیث: 2248' ورقم الحدیث: 2249' ورقم الحدیث: 2250' ورقم الحدیث: 2251' ورقم الحدیث: 2252

1718: اس روایت کو نقل کرنے میں امام ابن ماجہ منفرد ہیں۔

منقول ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا روزہ دار کا سونا عبادت اس کی خاموشی تسبیح ہے اس کا عمل مضاعف ہے اس کی دعا مقبول ہے اور اس کے گناہ بخشے ہوئے ہیں۔ بیہقی سے یہ بھی منقول ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے بنی اسرائیل کے ایک نبی کے پاس یہ وحی بھیجی کہ اپنی قوم کو خبر دو کہ جو بھی بندہ محض میری خوشنودی کے حصول کی خاطر کسی دن روزہ رکھتا ہے تو میں نہ صرف یہ کہ اس کے جسم و بدن کو تندرست و توانا کرتا ہوں بلکہ اسے بہت زیادہ ثواب بھی دیتا ہوں۔

خطیب بغدادی سے منقول ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص اس طرح نفل روزے رکھتا ہے کہ کسی کو بھی اس کے روزہ کی خبر نہیں ہوتی تو اللہ تعالیٰ اس کے لئے جنت کے علاوہ اور کسی ثواب پر راضی نہیں ہوتا یعنی اس کا ثواب یہی ہے کہ اسے جنت میں داخل کرتا ہے۔

عبرانی رحمہ اللہ سے منقول ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص اس طرح نفل روزے رکھتا ہے کہ کسی کو بھی اس کے روزہ کی خبر نہیں ہوتی تو اللہ رب العزت کے پاس ایک خوان ہے جس پر ایسی ایسی نعمتیں ہیں کہ ویسی نعمتیں نہ کسی آنکھ نے دیکھی ہیں اور نہ کسی کان نے سنی ہیں اور نہ کسی کے دل میں ان کا خیال بھی گزرتا ہے اس خوان پر صرف روزے دار بیٹھیں گے۔

## بَابُ: مَا جَآءَ فِي النَّهْيِ عَنْ صِيَامِ اَيَّامِ التَّشْرِيْقِ

## یہ باب ایام تشریق میں روزہ رکھنے کی ممانعت کے بیان میں ہے

**1719**-حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحِيْمِ بْنُ سُلَيْمَانَ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَمْرٍو عَنْ اَبِيْ سَلَمَةَ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَيَّامُ مِنًى اَيَّامُ اَكْلٍ وَّشُرْبٍ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں' نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے:

''منٰی کے دن کھانے پینے کے دن ہیں''۔

**1720**-حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ وَعَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ قَالَا حَدَّثَنَا وَكِيْعٌ عَنْ سُفْيَانَ عَنْ حَبِيْبِ بْنِ اَبِيْ ثَابِتٍ عَنْ نَافِعِ ابْنِ جُبَيْرِ بْنِ مُطْعِمٍ عَنْ بِشْرِ بْنِ سُحَيْمٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَطَبَ اَيَّامَ التَّشْرِيْقِ فَقَالَ لَا يَدْخُلُ الْجَنَّةَ اِلَّا نَفْسٌ مُّسْلِمَةٌ وَّاِنَّ هٰذِهِ الْاَيَّامَ اَيَّامُ اَكْلٍ وَّشُرْبٍ

حضرت بشر بن سحیم رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں: ایام تشریق میں خطبہ دیتے ہوئے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

''جنت میں صرف مسلمان داخل ہوگا اور یہ دن کھانے پینے کے دن ہیں''۔

### ایام تشریق کے روزوں کی ممانعت میں احادیث کا بیان

حضرت ابوعبید مولیٰ ابن ازہر سے روایت ہے کہ میں عید میں سیدنا عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے ساتھ حاضر ہوا، آپ آئے

1719: اس روایت کو نقل کرنے میں امام ابن ماجہ منفرد ہیں۔

1720: اس روایت کو نقل کرنے میں امام ابن ماجہ منفرد ہیں۔

اور نماز پڑھی۔ پھر فارغ ہوئے اور لوگوں پر خطبہ پڑھا اور کہا کہ یہ دونوں دن ایسے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ان (دونوں دنوں) میں روزہ رکھنے سے منع کیا ہے۔ ایک دن رمضان کے بعد تمہارے افطار کا ہے اور دوسرا وہ دن جس میں اپنی قربانیوں کا گوشت کھاتے ہو۔ (صحیح مسلم، 822)

حضرت سیدنا نبیشہ ھذلی رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ایام تشریق (گیارہ بارہ تیرہ ذوالحجہ کے دن) کھانے پینے کے دن ہیں۔ اور ایک روایت میں ہے کہ اور اللہ تعالیٰ کو (گوشت) سے یاد کرنے کے۔ (صحیح مسلم، 823)

## غیر مقلدین کے نزدیک ایام تشریق کی تعداد کا بیان

ایام تشریق ذی الحجہ کی گیارہ، بارہ، تیرہ، (13-12-11) تاریخ کے دن ہیں جن کی فضیلت میں کء ایک آیات واحادیث وارد ہیں:

1 اللہ سبحانہ وتعالیٰ کے فرمان کا ترجمہ کچھ اس طرح ہے: (گنے چنے چند ایام میں اللہ تعالیٰ کا ذکر کرو) اکثر علماء اور عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کا قول یہی ہے کہ اس سے مراد ایام تشریق ہی ہیں۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ایام تشریق کیبارہ میں فرمان ہے: (یہ سب کے سب کھانے پینے اور اللہ تعالیٰ کی یاد کے دن ہیں)۔ ایام تشریق میں اللہ تعالیٰ کے ذکر کے حکم میں کئی قسم کی انواع شامل ہیں جن میں سے چند ایک یہ ہیں۔

ہر فرضی نماز کے بعد جمہور علماء کے ہاں ایام تشریق کے اختتام تک تکبیریں کہہ کر اللہ تعالیٰ کا ذکر کرنا مشروع ہیں۔

2- قربانی ذبح کرتے وقت بسم اللہ اور تکبیر کہنا بھی اللہ تعالیٰ کا ذکر ہے، اور قربانی ذبح کرنے کا وقت ایام تشریق کے آخر تک چلتا ہے۔

3- کھانے پینے پر بسم اللہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ کا ذکر کرنا، اس لیے کہ کھانے پینے سے پہلے بسم اللہ اور کھانے سے فارغ ہونے الحمدللہ کہنا مشروع ہے۔

حدیث میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان ہے: (بلاشبہ اللہ تعالیٰ اس بندے سے راضی ہوتا ہے جو کھانے سے فارغ ہو کر الحمد للہ اور پینے کے بعد بھی الحمد للہ کہے) صحیح مسلم رقم الحدیث (2734)

ایام تشریق میں رمی جمرات (حج کے دوران منیٰ میں جمرات کو کنکریاں مارنا) کے وقت اللہ اکبر کے ساتھ اللہ کا ذکر کرنا، اور یہ صرف حجاج کے ساتھ خاص ہے۔ مطلقاً اللہ تعالیٰ کا ذکر کرنا۔ اس لیے کہ ایام تشریق میں کثرت کے ساتھ اللہ تعالیٰ کا ذکر مشروع ہے عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ منیٰ میں اپنے خیمہ کے اندر تکبیریں کہتے تو لوگ بھی سن کر تکبیریں کہتے تو منیٰ تکبروں سے گونج اٹھتا تھا۔

اور پھر اللہ تعالیٰ کا یہ بھی فرمان ہے: (اور پھر جب تم مناسک حج ادا کر چکو تو اللہ تعالیٰ کا ذکر کرو جس طرح تم اپنے آباء اجداد کا ذکر کیا کرتے تھے، بلکہ اس سے بھی زیادہ، بعض لوگ وہ بھی ہیں جو یہ کہتے ہیں اے ہمارے رب! ہمیں دنیا میں دے، ایسے لوگوں کا آخرت میں کوء حصہ نہیں۔

اور بعض لوگ وہ بھی ہیں جو کہتے ہیں اے ہمارے رب! ہمیں دنیا میں بھی نیکی دے اور آخرت میں بھی بھلاء عطا فرما اور ہمیں

عذاب جہنم نجات دے)

اکثر سلف نے ایام تشریق میں یہ دعا کثرت سے مانگنا مستحب قرار دی ہے: (ربنا آتنا فی الدنیا حسنة وفی الآخرة حسنة وقنا عذاب النار)

علامہ ابن رجب حنبلی علیہ الرحمہ لکھتے ہیں: اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے فرمان: ایام تشریق کھانے پینے اور اللہ تعالیٰ کے ذکر کے دن ہیں: اس فرمان میں اس طرف اشارہ ہے کہ ایام عید میں کھانے پینے کے لیے اللہ تعالیٰ کے ذکر اور اس کی اطاعت سے تعاون لیا جائے جو کہ نعمت کا شکر ادا کرنے اور اتمام نعمت سے تعلق رکھتا ہے اسی لیے اس کی اطاعت کرنا ضروری ہے۔

اور پھر اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں بھی ہمیں یہ حکم دیا ہے کہ پاکیزہ چیزیں کھائیں اور اللہ تعالیٰ کا شکر بجالائیں، تو جو شخص اللہ تعالیٰ کی نعمتوں کو اللہ تعالیٰ کی معصیت و نافرمانی کے لیے استعمال کرتا ہے اس نے اللہ تعالیٰ کی نعمت کی ناشکری کر کے اسے کفر میں بدل دیا تو اس لیے اس نعمت کو اس سے چھن جانا ہی بہتر ہے جیسا کہ شاعر کہتا ہے:

جب تو نعمت میں ہو تو اس کا خیال رکھ اور حفاظت کر اس لیے کہ معاصی و گناہ نعمتوں کو ختم کر دیتی ہیں، اور ہر وقت اس نعمت پر اللہ کا شکر ادا کرتے رہو اس لیے کہ اللہ تعالیٰ کا شکر ناراضگی کو ختم کر دیتا ہے۔

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ایام تشریق میں روزہ رکھنے سے منع کرتے ہوئے فرمایا: (ان دنوں کے روزے نہ رکھو اس لیے کہ یہ کھانے پینے اور اللہ تعالیٰ کا ذکر کرنے کے ایام ہیں) (مسند احمد رقم الحدیث (10286) (لطائف العارف لابن رجب حنبلی ص (500)

## ایام تشریق کی تعداد میں صاحبین کے قول پر فتویٰ

یوم عرفہ (نویں ذوالحجہ) کی نماز فجر سے ایام تشریق کے آخری دن (تیرھویں ذوالحجہ) کی عصر تک فرض نمازوں کے بعد تکبیرات پڑھی جائیں گی۔ اس حوالے سے احناف میں دو موقف ہیں۔

i۔ امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کے قول کے مطابق یوم عرفہ کی نماز فجر سے یوم نحر (دس ذوالحجہ) کی نماز عصر تک تکبیرات پڑھی جائیں گی۔

ii۔ امام ابو یوسف رحمۃ اللہ علیہ اور امام محمد رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک حضرت علی رضی اللہ عنہ، عمار بن یاسر رضی اللہ عنہ اور جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے مروی احادیث کے مطابق یوم عرفہ کی نماز فجر سے ایام تشریق کے آخری دن نماز عصر تک تکبیرات پڑھی جائیں گی۔ (دار قطنی، السنن، ؛؛ محمد؛ کتاب الاثار)

امام زیلعی رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک اکثر کے قول کو اختیار کرنا بہتر ہے کیونکہ عبادت میں احتیاط کو پیش نظر رکھا جاتا ہے۔ (زیلعی، نصب الرایہ، ج ۲، ص ۲۲۲)

یہی وجہ ہے کہ تکبیرات کے مسئلہ میں امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کی بجائے ان کے نامور شاگردوں کے موقف پر فتویٰ ہے۔ اور آجکل اس پر عمل ہو رہا ہے۔

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عرفہ کے دن نماز فجر کے بعد صحابہ کرام رضی اللہ عنہ

کی طرف متوجہ ہو کر فرمایا اپنی جگہ پر بیٹھے رہو پھر آپ ﷺ نے یہ کلمات ادا فرمائے ۔ اللّٰہ اکبر اللّٰہ اکبر ، لا الٰہ الا اللّٰہ، واللّٰہ اکبر اللّٰہ اکبر، وللّٰہ الحمد ۔ سو آپ ﷺ نے یوم عرفہ کی فجر سے ایام تشریق کے آخری دن کی نماز عصر تک یہ تکبیرات پڑھیں۔ (دار قطنی ،السنن ،۲:۵۰ ؛ زیلعی نصب الرایۃ ۲: ۲۲۴)

## ایام تشریق کے روزے رکھنے سے متعلق فقہی تصریحات

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک راجح یہی ہے کہ متمتع کو ایام تشریق میں روزہ رکھنا جائز ہے اور ابن منذر نے زبیر اور ابو طلحہ رضی اللہ عنہ سے مطلقاً جواز نقل کیا ہے اور حضرت علی اور عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہم سے مطلقاً منع منقول ہے اور امام شافعی اور امام ابو حنیفہ کا یہی قول ہے اور ایک قول امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کا یہ ہے کہ اس متمتع کے لیے درست ہے جس کو قربان کی مقدور نہ ہو۔ امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کا بھی یہی قول ہے۔

ابو عبداللہ امام بخاری فرماتے ہیں کہ مجھ سے محمد بن مثنیٰ نے بیان کیا، کہا کہ ہم سے یحییٰ بن سعید نے بیان کیا، ان سے ہشام نے بیان کیا کہ مجھے میرے باپ عروہ نے خبر دی کہ عائشہ رضی اللہ عنہا ایام منیٰ (ایام تشریق) کے روزے رکھتی تھیں اور ہشام کے باپ (عروہ) بھی ان دنوں میں روزہ رکھتے تھے۔ رقم الحدیث (:1996)

منیٰ میں رہنے کے دن وہی ہیں جن کو ایام تشریق کہتے ہیں یعنی 11,12,13 ذی الحجہ کے ایام ۔ رقم الحدیث (:1998-1997)

ہم سے محمد بن بشار نے بیان کیا، کہا کہ ہم سے غندر نے بیان کیا، کہا کہ ہم سے شعبہ نے بیان کیا، انہوں نے عبداللہ بن عیسیٰ سے سنا، انہوں نے زہری سے، انہوں نے عروہ سے، انہوں نے عائشہ رضی اللہ عنہا سے (نیز زہری نے اس حدیث کو) سالم سے بھی سنا، اور انہوں نے ابن عمر رضی اللہ عنہما سے سنا (عائشہ اور ابن عمر رضی اللہ عنہم) دونوں نے بیان کیا کہ کسی کو ایام تشریق میں روزہ رکھنے کی اجازت نہیں مگر اس کے لیے جسے قربانی کا مقدور نہ ہو۔

حافظ ابن حجر رحمۃ اللہ فرماتے ہیں ایام التشریق ای الایام التی بعد یوم النحر و قد اختلف فی کونها یومین او ثلاثة و سمیت ایام التشریق لان لحوم الاضاحی تشرق فیها ای تنشر فی الشمس الخ یعنی ایام تشریق یوم النحر

دس ذی الحجہ کے بعد والے دنوں کو کہتے ہیں جو دو ہیں یا تین اس بارے میں اختلاف ہے (مگر تین ہونے کو ترجیح حاصل ہے) اور ان کا نام ایام تشریق اس لیے رکھا گیا کہ ان میں قربانیوں کا گوشت سکھانے کے لیے دھوپ میں پھیلا دیا جاتا تھا۔ والراجع عند البخاری جوازہ للمتمتع فانه ذکر فی الباب حدیث عائشه و ابن عمر فی جواز ذلك و لم یورد غیرہ یعنی امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک حج تمتع والے کے لیے (جس کو قربانی کا مقدور نہ ہو) ان ایام میں روزہ رکھنا جائز ہے، آپ نے باب میں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا اور ابن عمر رضی اللہ عنہما کی احادیث ذکر کی ہیں اور کوئی ان کے غیر حدیث نہیں لائے ۔ جن احادیث میں ممانعت آئی ہے وہ غیر متمتع کے حق میں قرار دی جا سکتی ہیں۔ اور جواز والی احادیث متمتع کے حق میں جو قربانی کی طاقت نہ رکھتا ہو۔ اس طرح ہر دو احادیث میں تطبیق ہو جاتی ہے۔ حافظ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ کا فیصلہ یہ ہے یترجح القول بالجواز و الی

هذا جنح البخاری (ج) یعنی حضرت امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ جواز کے قائل ہیں اور اسی قول کو ترجیح حاصل ہے۔

ابراہیم بن سعد عن ابن شہاب کے اثر کو امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ نے وصل کیا قال اخبرنی ابراهيم بن سعد عن ابن شهاب عن عروة عن عائشة في المتمتع اذا لم يجد هديا ولم يصم قبل عرفة فليصم ايام منى یعنی حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ متمتع ایام تشریق میں روزہ رکھے جس کو قربانی کا مقدور نہ ہو۔

المحدث الکبیر حضرت مولانا عبدالرحمٰن رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: و حمل المطلق على المقيد واجب و كذا بناء العام على الخاص قال الشوكاني و هذا اقوى المذاهب و اما القائل بالجواز مطلقاً فاحاديث جميعها ترد عليه (تحفة الاحوذی) یعنی مطلق کو مقید پر محمول کرنا واجب ہے اور اسی طرح عام کو خاص پر بنا کرنا۔ امام شوکانی فرماتے ہیں اور یہ قوی تر مذہب ہے اور جو لوگ مطلق جواز کے قائل ہیں پس جملہ احادیث ان کی تردید کرتی ہیں۔ رقم الحدیث: 1999

سالم بن عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے اور ان سے ابن عمر رضی اللہ عنہما نے بیان کیا کہ جو حاجی حج اور عمرہ کے درمیان تمتع کرے اسی کو یوم عرفہ تک روزہ رکھنے کی اجازت ہے، لیکن اگر قربانی کا مقدور نہ ہو اور نہ اس نے روزہ رکھا تو ایام منیٰ (ایام تشریق) میں بھی روزہ رکھے۔ اور ابن شہاب نے عروہ سے اور انہوں نے عائشہ رضی اللہ عنہا سے اسی طرح روایت کی ہے۔ امام مالک رحمہ اللہ علیہ کے ساتھ اس حدیث کو ابراہیم بن سعد نے بھی ابن شہاب سے روایت کیا۔

## ایام تشریق میں مانی ہوئی نذر کے صورت میں روزے کا بیان

صحیح مسلم و سنن ابی داؤد و ترمذی و نسائی و ابن ماجہ میں ابوقتادہ رضی اللہ عنہ سے مروی، رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔ مجھے اللہ (عزوجل) پر گمان ہے، کہ عرفہ کا روزہ ایک سال قبل اور ایک سال بعد کے گناہ مٹا دیتا ہے۔" اور اس کے مثل سہل بن سعد و ابو سعید خدری و عبداللہ بن عمر و زید بن ارقم رضی اللہ تعالیٰ عنھم سے مروی ہے۔

ام المومنین صدیقہ رضی اللہ عنہا سے بیہقی و طبرانی روایت کرتے ہیں، کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم عرفہ کے روزہ کو ہزار دن کے برابر بتاتے۔

مگر حج کرنے والے پر جو عرفات میں ہے، اُسے عرفہ کے دن کا روزہ مکروہ ہے۔ کہ ابوداؤد و نسائی و ابن خزیمہ و ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے راوی، حضور (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) نے عرفہ کے دن عرفہ میں روزہ رکھنے سے منع فرمایا۔ (صحیح مسلم، کتاب الصوم)

# بَابُ: فِي النَّهْيِ عَنْ صِيَامِ يَوْمِ الْفِطْرِ وَالْاَضْحٰى

یہ باب عیدالفطر اور عیدالاضحیٰ کے دن روزہ رکھنے کی ممانعت کے بیان میں ہے

**1721**- حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَعْلَى التَّيْمِيُّ عَنْ عَبْدِ الْمَلِكِ بْنِ عُمَيْرٍ عَنْ قَزَعَةَ عَنْ اَبِيْ سَعِيْدٍ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنَّهُ نَهٰى عَنْ صَوْمِ يَوْمِ الْفِطْرِ وَيَوْمِ الْاَضْحٰى

1721: اخرجہ البخاری فی "الصحیح" رقم الحدیث: 1995 'اخرجہ مسلم فی "الصحیح" رقم الحدیث: 2668

◆◆ حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے بارے میں یہ بات نقل کرتے ہیں: آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے عیدالفطر اور عیدالاضحیٰ کے دن روزہ رکھنے سے منع کیا ہے۔

شرح

نحر سے جنس یعنی نحر کے سب دن مراد ہیں یہاں یہ لفظ تغلیبا ذکر کیا گیا کیونکہ ایام تشریق میں بھی روزے رکھنے حرام ہیں اس مسئلہ کی وضاحت یہ ہے کہ یوں تو نحر کے تین دن ہیں اور تشریق کے بھی تین دن ہیں مگر سب کا مجموعہ چار دن ہوتا ہے اسی طرح کہ ذی الحجہ کی دسویں تاریخ صرف نحر کا دن ہے اور اس کے بعد دو دن یعنی گیارہویں اور بارہویں تاریخ ایام نحر بھی ہیں اور ایام تشریق بھی اور ان دونوں تاریخوں کے بعد ایک دن یعنی تیرہویں تاریخ صرف یوم تشریق ہے حاصل یہ کہ پانچ دن ایسے ہیں جن میں روزے رکھنے حرام ہیں ایک تو عید کا دن دوسرا بقرعید کا دن اور تین دن بقرعید کے بعد یعنی گیارہویں بارہویں اور تیرہویں تاریخ۔

**1722**-حَدَّثَنَا سَهْلُ بْنُ اَبِىْ سَهْلٍ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ اَبِىْ عُبَيْدٍ قَالَ شَهِدْتُ الْعِيْدَ مَعَ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ فَبَدَاَ بِالصَّلٰوةِ قَبْلَ الْخُطْبَةِ فَقَالَ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَهٰى عَنْ صِيَامِ هٰذَيْنِ الْيَوْمَيْنِ يَوْمِ الْفِطْرِ وَيَوْمِ الْاَضْحٰى اَمَّا يَوْمُ الْفِطْرِ فَيَوْمُ فِطْرِكُمْ مِنْ صِيَامِكُمْ وَيَوْمُ الْاَضْحٰى تَاْكُلُوْنَ فِيْهِ مِنْ لَحْمِ نُسُكِكُمْ

◆◆ ابوعبید بیان کرتے ہیں: عید کے دن وہ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے ساتھ تھے انہوں نے خطبے سے پہلے نماز ادا کی پھر لوگوں کو خطبہ دیتے ہوئے فرمایا: اے لوگو! نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے تمہیں ان دونوں میں روزہ رکھنے سے منع فرمایا ہے ایک وہ دن ہے جب تم روزے رکھنا ختم کرتے ہو اور دوسرا وہ دن ہے جب تم قربانی کا گوشت کھاتے ہو۔

## بَابُ: فِيْ صِيَامِ يَوْمِ الْجُمُعَةِ

## یہ باب جمعہ کے دن روزہ رکھنے کے بیان میں ہے

### صرف جمعہ کے دن روزہ رکھنے کا بیان

**1723**-حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِىْ شَيْبَةَ حَدَّثَنَا اَبُوْ مُعَاوِيَةَ وَحَفْصُ بْنُ غِيَاثٍ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ اَبِىْ صَالِحٍ عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ قَالَ نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ صَوْمِ يَوْمِ الْجُمُعَةِ اِلَّا بِيَوْمٍ قَبْلَهٗ اَوْ يَوْمٍ بَعْدَهٗ

◆◆ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں' نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے جمعہ کے دن روزہ رکھنے سے منع کیا ہے' البتہ اس سے ایک

1722: اخرجه البخاری فی "الصحیح" رقم الحدیث: 1990 'ورقم الحدیث: 5571 'اخرجه مسلم فی "الصحیح" رقم الحدیث: 2666 'ورقم الحدیث: 5070 'ورقم الحدیث: 5071 'ورقم الحدیث: 5072 'اخرجه ابوداؤد فی "السنن" رقم الحدیث: 2416 'اخرجه الترمذی فی "الجامع" رقم الحدیث: 771 '

1723: اخرجه البخاری فی "الصحیح" رقم الحدیث: 1985 'اخرجه مسلم فی "الصحیح" رقم الحدیث: 2678 'اخرجه ابوداؤد فی "السنن" رقم الحدیث: 2420 'اخرجه الترمذی فی "الجامع" رقم الحدیث: 743

دن پہلے یا ایک دن بعد (بھی روزہ رکھا جائے تو جمعہ کے دن روزہ رکھا جا سکتا ہے)۔

شرح

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ راوی ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تمام دنوں میں صرف جمعہ کی رات کو عبادت الہٰی کے لئے مخصوص نہ کرو اسی طرح تمام دنوں میں صرف جمعہ کے دن کو روزہ رکھنے کے لئے مخصوص نہ کرو ہاں اگر تم میں سے کسی کے روزہ کے درمیان کہ جو وہ پہلے سے رکھتا چلا آ رہا ہے جمعہ پڑ جائے تو پھر صرف جمعہ کے دن روزہ رکھنے میں کوئی حرج نہیں ہے۔
(مسلم، مشکوۃ المصابیح: جلد دوم: رقم الحدیث 563)

یہود نے ہفتہ کے دن کو عبادت کے لئے مخصوص کر لیا اور وہ صرف اسی دن کی تعظیم کرتے ہیں اور اسی طرح عیسائیوں نے اتوار کے دن کو عبادت کے لئے مخصوص کر لیا اور صرف اسی دن کی بے انتہا تعظیم کرتے ہیں اور اسی دن مشغول رہتے ہیں چنانچہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مسلمانوں کو اس غلط طریقہ سے روک دیا کہ تم بھی ان دونوں فرقوں کی طرح صرف جمعہ کی شب اور جمعہ کے دن کی جو اہمیت وفضیلت بیان کی ہے وہ تو برحق ہے اور اس دن کی اتنی ہی اہمیت وعظمت پیش نظر رہنی چاہئے اس میں کسی فرقہ کی مشابہت ہی کیوں نہ ہو مگر اپنی طرف سے اس کی تعظیم وتخصیص میں اضافہ نہ کر دیا پھر اس کی مخالفت کا مقصد یہ ہے کہ بندہ کو چاہئے کہ وہ تمام اوقات میں عبادات وطاعات میں مشغول رہے اور ہمہ وقت اللہ تعالیٰ کی رحمت کا امیدوار رہے کسی خاص وقت کو عبادت کے لئے مخصوص کر لینا اور بقیہ اوقات میں معطل پڑے رہنا قطعا کار آمد نہیں ہے۔

حدیث کے آخری الفاظ الا ان یکون فی صوم الخ کا مطلب یہ ہے کہ مثلاً کسی شخص کا معمول تھا کہ وہ ہر دسویں گیارہویں روزہ رکھتا تھا اور اتفاق سے اسی دن جمعہ آ پڑا یا کسی شخص نے نذر مانی کہ میں فلاں تاریخ کو روزہ رکھوں گا اور وہ تاریخ جمعہ کو پڑ گئی تو ان اعذار کی وجہ سے صرف جمعہ کے روز روزہ رکھنا ممنوع نہیں ہوگا۔

امام نووی فرماتے ہیں کہ نماز تہجد کے لئے جمعہ کی شب کو مخصوص کر دینے کی اس حدیث میں صراحت کے ساتھ ممانعت ہے چنانچہ اس مسئلہ پر تمام علماء کا اتفاق ہے، نیز علماء نے صلوۃ الرغائب کو بدعت اور مکروہ قرار دینے کے سلسلے میں اس حدیث کو بطور دلیل اختیار کیا ہے صلوۃ الرغائب وہ نماز کہلاتی تھی جو بطور خاص ماہ رجب کے پہلے جمعہ کی شب میں پڑھی جاتی تھی۔

مولانا اسحٰق فرمایا کرتے تھے کہ اس حدیث کے سلسلے میں شارحین نے جو مذکورہ بالا توجیہات بیان کی ہیں تو یہ ان حضرات کے مسلک کے مطابق ہیں جن کے نزدیک صرف جمعہ کا روزہ رکھنا مکروہ ہے مگر حنفی مسلک کے مطابق اس حدیث کی ان توجیہا کی کوئی ضرورت نہیں ہے کیونکہ حنفیہ کے ہاں صرف جمعہ کے روزہ رکھنا مکروہ نہیں ہے۔

چنانچہ فتاویٰ عالمگیری میں لکھا ہے کہ صرف جمعہ کے روز رکھنا جائز ہے بلکہ درمختار میں تو اسے مستحب بیان کیا گیا ہے اس سلسلہ میں حنفیہ کی دلیل وہ حدیث ہے جو حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہما سے مروی ہے اور دوسری فصل میں آئے گی لہٰذا ہو سکتا ہے کہ حضرت عبداللہ بن مسعود کی حدیث ان تمام احادیث کے لئے ناسخ ہو جن سے صرف جمعہ کے روز روزہ رکھنا ممنوع معلوم ہوتا ہے۔

**1724**- حَدَّثَنَا هِشَامُ بْنُ عَمَّارٍ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ بْنُ عُيَيْنَةَ عَنْ عَبْدِ الْحَمِيدِ بْنِ جُبَيْرِ بْنِ شَيْبَةَ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ

عَبَّادِ بْنِ جَعْفَرٍ قَالَ سَأَلْتُ جَابِرَ بْنَ عَبْدِ اللّٰهِ وَاَنَا اَطُوفُ بِالْبَيْتِ اَنَهَى النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ صِيَامِ يَوْمِ الْجُمُعَةِ قَالَ نَعَمْ وَرَبِّ هٰذَا الْبَيْتِ

محمد بن عباد بیان کرتے ہیں: میں نے حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے سوال کیا میں اس وقت بیت اللہ کا طواف کر رہا تھا کیا نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے جمعہ کے دن روزہ رکھنے سے منع کیا ہے؟ انہوں نے جواب دیا: جی ہاں! اس گھر کے پروردگار کی قسم!

1725- حَدَّثَنَا اِسْحٰقُ بْنُ مَنْصُوْرٍ اَنْبَاَنَا اَبُوْ دَاوُدَ حَدَّثَنَا شَيْبَانُ عَنْ عَاصِمٍ عَنْ زِرٍّ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ قَلَّمَا رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُفْطِرُ يَوْمَ الْجُمُعَةِ

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں: میں نے بہت کم ایسا دیکھا ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے جمعہ کے دن روزہ نہ رکھا ہو۔

شرح

امام ابوداؤد نے اس روایت کو ثلثة ایام تک نقل کیا ہے۔ پہلے کچھ احادیث گزری ہیں جن سے معلوم ہوا کہ صرف جمعہ کے روز نفل روزہ نہیں رکھنا چاہئے جب کہ یہ حدیث ان احادیث کے برعکس معلوم ہوتی ہے لہٰذا اس حدیث کی تاویل یہ ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم جمعہ کے ساتھ ایک دن پہلے ایک دن بعد بھی روزہ رکھا کرتے تھے یا یہ کہ صرف جمعہ کے روز روزہ رکھنا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ خاص تھا جیسا کہ وصال کے روزے صرف آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے مخصوص تھے لیکن یہ تاویل ان حضرات کے مسلک کے پیش نظر ہے جو صرف جمعہ کے روز نفل روزہ رکھنے کو مکروہ قرار دیتے ہیں حنفی مسلک کے مطابق چونکہ جمعہ کے روز، روزہ رکھنا جائز ہے اس لئے حنفیہ کے ہاں اس تاویل کی کوئی ضرورت نہیں ہے بلکہ وہ جمعہ کے دن روزہ کے جواز کو اسی حدیث سے ثابت کرتے ہیں۔

مطلب یہ ہے کہ صرف جمعہ کے دن روزہ نہ رکھے بلکہ جمعہ کے روزہ کے ساتھ پنجشنبہ یا ہفتہ کے دن بھی روزہ رکھ لے اور اگر دونوں دنوں یعنی پنجشنبہ و ہفتہ کے دن اور اس کے ساتھ جمعہ کے دن گویا تینوں دن روزہ رکھے تو بہتر ہے حدیث میں صرف جمعہ کے روز روزہ رکھنے کی ممانعت ذکر فرمائی گئی ہے وہ نہی تنزیہی کے طور پر ہے علامہ ابن ہمام فرماتے ہیں کہ حضرت امام ابوحنیفہ اور حضرت امام محمد رحمہما اللہ کے نزدیک صرف جمعہ کے روزہ رکھنے میں بھی کوئی مضائقہ نہیں ہے۔

## بَابُ: مَا جَآءَ فِيْ صِيَامِ يَوْمِ السَّبْتِ

## یہ باب ہفتے کے دن روزہ رکھنے کے بیان میں ہے

1726- حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ حَدَّثَنَا عِيْسَى بْنُ يُوْنُسَ عَنْ ثَوْرِ بْنِ يَزِيْدَ عَنْ خَالِدِ بْنِ مَعْدَانَ عَنْ

1724: اخرجہ البخاری فی "الصحیح" رقم الحدیث: 1984 اخرجہ مسلم فی "الصحیح" رقم الحدیث: 2676

1725: اخرجہ ابوداؤد فی "السنن" رقم الحدیث: 2450 اخرجہ الترمذی فی "الجامع" رقم الحدیث: 742

1726: اس روایت کو نقل کرنے میں امام ابن ماجہ منفرد ہیں۔

عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ بُسْرٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا تَصُوْمُوْا يَوْمَ السَّبْتِ اِلَّا فِيْمَا افْتُرِضَ عَلَيْكُمْ فَاِنْ لَمْ يَجِدْ اَحَدُكُمْ اِلَّا عُوْدَ عِنَبٍ اَوْ لِحَاءَ شَجَرَةٍ فَلْيَمُصَّهُ

◆◆ حضرت عبداللہ بن بسر رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں' نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے:

''ہفتے کے دن روزہ نہ رکھو ماسوائے اس روزے کے جو تم پر فرض قرار دیا گیا ہے' اگر تمہیں کھانے کے لیے صرف انگور کی لکڑی یا درخت کا چھلکا ہی ملے' تو اسے ہی چوس لو''۔

**1726م**- حَدَّثَنَا حُمَيْدُ بْنُ مَسْعَدَةَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ بْنُ حَبِيْبٍ عَنْ ثَوْرِ بْنِ يَزِيْدَ عَنْ خَالِدِ بْنِ مَعْدَانَ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ بُسْرٍ عَنْ اُخْتِهٖ قَالَتْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَذَكَرَ نَحْوَهُ

◆◆ یہی روایت ایک اور سند کے ہمراہ بھی منقول ہے۔

شرح

اس دن روزہ رکھنا ضروری ہو، کا مطلب یہ ہے کہ اگر کوئی ضروری روزہ ہو مثلاً فرض یعنی رمضان کا روزہ ہو یا کفارہ یا نذر یا قضا کا ہو، ایسے ہی سنت موکدہ روزہ جیسے عرفہ اور عاشورہ کا روزہ ہو کہ یہ بھی ضروری روزہ ہی کے حکم میں ہیں یا اور کوئی مسنون و مستحب روزہ ہو تو اگر ان میں سے کوئی روزہ ہفتہ کے دن پڑ جائے تو اس کو ہفتہ کے دن رکھنا ممنوع نہیں ہوگا۔ فان لم یجد احدکم الخ (اگر کوئی شخص تم میں سے الخ) کا مطلب یہ ہے کہ اگر کسی شخص نے ہفتہ کے دن روزہ رکھ لیا تو اسے چاہئے کہ اگر اسے کچھ نہ ملے تو انگور کے درخت کی چھال یا درخت کی لکڑی چبا کر افطار کر دے اور روزہ توڑ ڈالے اور اگر اس قسم کی بھی کوئی چیز نہ ملے تو بھی کسی نہ کسی طرح روزہ توڑ ڈالے۔ ہفتہ کے دن روزہ رکھنا اس لئے منع ہے کہ اس طرح اس دن کی تعظیم لازم آتی ہے اور اس تعظیم میں یہود کی مشابہت ہوتی ہے اگرچہ یہود اس دن روزہ نہیں رکھتے کیونکہ ان کے ہاں یہ یوم عید ہے تاہم وہ اس دن کی بہت زیادہ تعظیم کرتے ہیں لیکن اکثر علماء کے نزدیک ہفتہ کے دن کے روزہ کی ممانعت نہی تنزیہی کے طور پر ہے۔

## بَابُ: صِيَامِ الْعَشْرِ

## یہ باب ذوالحج کے عشرے میں روزے رکھنے کے بیان میں ہے

### عشرہ ذوالحج میں روزے رکھنے کی فضیلت کا بیان

**1727**- حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ حَدَّثَنَا اَبُوْ مُعَاوِيَةَ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ مُسْلِمٍ الْبَطِيْنِ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ جُبَيْرٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا مِنْ اَيَّامٍ اَلْعَمَلُ الصَّالِحُ فِيْهَا اَحَبُّ اِلَى اللّٰهِ مِنْ هٰذِهِ الْاَيَّامِ يَعْنِي الْعَشْرَ قَالُوْا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ وَلَا الْجِهَادُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ قَالَ وَلَا الْجِهَادُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اِلَّا رَجُلٌ خَرَجَ

1726م: اخرجہ ابوداؤد فی ''السنن'' رقم الحدیث: 2421 ' ورقم الحدیث: 2423 ' اخرجہ الترمذی فی ''الجامع'' رقم الحدیث: 744

1727: اخرجہ البخاری فی ''الصحیح'' رقم الحدیث: 795 ' اخرجہ ابوداؤد فی ''السنن'' رقم الحدیث: 2438 ' اخرجہ الترمذی فی ''الجامع'' رقم الحدیث: 757

بِنَفْسِهٖ وَمَالِهٖ فَلَمْ يَرْجِعْ مِنْ ذٰلِكَ بِشَيْءٍ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ فرمان نقل کرتے ہیں' ان دنوں میں (راوی کہتے ہیں: یعنی ذوالحج کے پہلے دس دنوں میں) فضیلت والا دیگر ایام میں' اور کوئی عمل نہیں ہے۔ لوگوں نے عرض کی: جہاد بھی نہیں' نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جہاد بھی نہیں ہے البتہ گر کوئی شخص نکلے اور اسے اپنی جان اور مال کا خطرہ ہو اور وہ پھر کچھ بھی لے کر واپس نہ آئے (یعنی اللہ کی راہ میں شہید ہو جائے)۔

**1728**- حَدَّثَنَا عُمَرُ بْنُ شَبَّةَ بْنِ عَبِيدَةَ حَدَّثَنَا مَسْعُوْدُ بْنُ وَاصِلٍ عَنِ النَّهَّاسِ بْنِ قَهْمٍ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا مِنْ اَيَّامِ الدُّنْيَا اَيَّامٌ اَحَبُّ اِلَى اللّٰهِ سُبْحَانَهٗ اَنْ يُّتَعَبَّدَ لَهٗ فِيْهَا مِنْ اَيَّامِ الْعَشْرِ وَاِنَّ صِيَامَ يَوْمٍ فِيْهَا لَيَعْدِلُ صِيَامَ سَنَةٍ وَّلَيْلَةٍ فِيْهَا بِلَيْلَةِ الْقَدْرِ

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں: نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے:

"دنیا کے دنوں میں کوئی بھی دن ایسا نہیں ہے' جس میں اللہ تعالیٰ کی عبادت کرنا اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں حج کے دس دنوں میں عبادت کرنے سے زیادہ پسندیدہ ہو"۔

ان دس دنوں میں ایک دن روزہ رکھنا سال بھر روزہ رکھنے کے برابر ہے اور ان دنوں میں ایک رات ایسی ہوتی ہے' جو شب قدر کے برابر ہے۔

**1729**- حَدَّثَنَا هَنَّادُ بْنُ السَّرِيِّ حَدَّثَنَا اَبُو الْاَحْوَصِ عَنْ مَّنْصُوْرٍ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ عَنِ الْاَسْوَدِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ مَا رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَامَ الْعَشْرَ قَطُّ

سیّدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں' میں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو کبھی بھی (ذوالحج کے مہینے کے پہلے) عشرے میں روزے رکھتے ہوئے نہیں دیکھا۔

شرح

عشرہ سے مراد ذی الحجہ کا عشرہ اول یعنی یکم تاریخ سے دس تاریخ تک کا عرصہ مراد ہے اس حدیث سے بظاہر تو یہ مفہوم ہوتا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس عشرہ میں کبھی روزہ نہیں رکھا ہے جب کہ ایک روایت میں منقول ہے کہ اس عشرہ میں ہر دن (علاوہ دسویں تاریخ کے یعنی پہلی تاریخ سے نویں تاریخ تک کے روزے کا ثواب ایک سال کے روزہ کے ثواب کے برابر ہے اور اس عشرہ کی ہر رات میں عبادت الٰہی کے لئے جاگنا شب قدر میں عبادت کے لئے جاگنے کے ثواب کے برابر ہے لہٰذا حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی مذکورہ بالا روایت کی مراد کے بارہ میں علماء لکھتے ہیں کہ یہاں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے اپنے علم کی نفی کی ہے کہ میں نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو روزہ رکھتے ہوئے نہیں دیکھا ہے اور ظاہر ہے کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کا نہ دیکھنا اس بات کی

1728: اخرجہ الترمذی فی "الجامع" رقم الحدیث: 758

1729: اس روایت کو نقل کرنے میں امام ابن ماجہ منفرد ہیں۔

دلیل نہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے روزہ نہ رکھا ہو ہوسکتا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس عشرہ میں روزہ رکھا ہو اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کو اس کا علم نہ ہوا ہو، یا پھر آخری درجہ میں یہ احتمال بھی ہوسکتا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس عشرہ کے روزے کا مذکورہ بالا ثواب تو بیان فرمایا مگر خود آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو اس عشرہ میں روزہ رکھنے کا اتفاق نہ ہوا ہو۔

## بَابُ: صِيَامِ يَوْمِ عَرَفَةَ

## یہ باب عرفہ کے دن روزہ رکھنے کے بیان میں ہے

### عرفہ کے دن کے روزے کی فضیلت کا بیان

**1730**- حَدَّثَنَا اَحْمَدُ بْنُ عَبْدَةَ اَنْبَاَنَا حَمَّادُ بْنُ زَيْدٍ حَدَّثَنَا غَيْلَانُ بْنُ جَرِيْرٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَعْبَدٍ الزِّمَّانِيِّ عَنْ اَبِيْ قَتَادَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صِيَامُ يَوْمِ عَرَفَةَ اِنِّيْ اَحْتَسِبُ عَلَى اللّٰهِ اَنْ يُّكَفِّرَ السَّنَةَ الَّتِيْ قَبْلَهُ وَالَّتِيْ بَعْدَهُ

◆◆ حضرت ابوقتادہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں' نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے:

''عرفہ کے دن روزہ رکھنے کے بارے میں مجھے اللہ تعالیٰ کے فضل سے یہ امید ہے' وہ اس سے پہلے کے ایک سال اور اس کے بعد کے ایک سال کے گناہوں کا کفارہ بن جاتا ہے''۔

**1731**-حَدَّثَنَا هِشَامُ بْنُ عَمَّارٍ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ حَمْزَةَ عَنْ اِسْحٰقَ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ عَنْ عِيَاضِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ عَنْ اَبِيْ سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ عَنْ قَتَادَةَ بْنِ النُّعْمَانِ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ مَنْ صَامَ يَوْمَ عَرَفَةَ غُفِرَ لَهٗ سَنَةٌ اَمَامَهٗ وَسَنَةٌ بَعْدَهٗ

◆◆ حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ حضرت قتادہ بن نعمان رضی اللہ عنہ کا یہ بیان نقل کرتے ہیں' وہ کہتے ہیں: میں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ ارشاد فرماتے ہوئے سنا ہے:

''جو شخص عرفہ کے دن روزہ رکھتا ہے' اس کے ایک سال پہلے کے اور ایک سال بعد کے' گناہوں کی مغفرت ہو جاتی ہے''۔

### عرفات میں عرفہ کے دن روزہ رکھنے کی ممانعت کا بیان

**1732**-حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ وَعَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ قَالَا حَدَّثَنَا وَكِيْعٌ حَدَّثَنِيْ حَوْشَبُ بْنُ عَقِيْلٍ حَدَّثَنِيْ مَهْدِيٌّ الْعَبْدِيُّ عَنْ عِكْرِمَةَ قَالَ دَخَلْتُ عَلٰى اَبِيْ هُرَيْرَةَ فِيْ بَيْتِهٖ فَسَاَلْتُهٗ عَنْ صَوْمِ يَوْمِ عَرَفَةَ بِعَرَفَاتٍ فَقَالَ اَبُوْ

1731: اس روایت کو نقل کرنے میں امام ابن ماجہ منفرد ہیں۔

1733: اس روایت کو نقل کرنے میں امام ابن ماجہ منفرد ہیں۔

1732: اخرجہ ابوداؤد فی ''السنن'' رقم الحدیث: 2440

هُرَيْرَةَ نَهَى رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ صَوْمِ يَوْمِ عَرَفَةَ بِعَرَفَاتٍ

عکرمہ بیان کرتے ہیں: میں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کے ہاں ان کی خدمت میں حاضر ہوا' میں نے ان سے عرفہ کے دن عرفات میں روزہ رکھنے کے بارے میں دریافت کیا' تو حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے بتایا: نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے عرفہ کے دن عرفات میں روزہ رکھنے سے منع کیا ہے۔

شرح

حضرت ام فضل بنت حارث رضی اللہ عنہا کہتی ہیں کہ ایک مرتبہ عرفہ کے روز میرے سامنے کچھ لوگ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے روزہ کے بارہ میں بحث کرنے لگے بعض لوگ تو کہہ رہے تھے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم آج روزہ سے ہیں اور بعض لوگوں کا یہ کہنا تھا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم آج روزہ سے نہیں ہیں یہ دیکھ کر میں نے دودھ کا ایک پیالہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس بھیجا آپ اس وقت میدان عرفات میں اپنے اونٹ پر کھڑے تھے چنانچہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے وہ دودھ لے کر پی لیا۔

(بخاری ومسلم، مشکوۃ المصابیح: جلددوم: رقم الحدیث **553**)

حضرت ام فضل رضی اللہ عنہا حضرت عباس رضی اللہ عنہ کی زوجہ محترمہ اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی چچی تھیں۔ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ عرفہ کے دن روزہ رکھنا حج کرنے والے کے لئے تو مسنون نہیں ہے البتہ دوسرے لوگوں کے لئے مسنون ہے۔

## بَابُ: صِيَامِ يَوْمِ عَاشُوْرَآءَ

## یہ باب عاشورہ کے دن روزہ رکھنے کے بیان میں ہے

**1733**-حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِىْ شَيْبَةَ حَدَّثَنَا يَزِيْدُ بْنُ هَارُوْنَ عَنِ ابْنِ اَبِىْ ذِئْبٍ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ عُرْوَةَ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَصُوْمُ عَاشُوْرَآءَ وَيَاْمُرُ بِصِيَامِهِ

سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں' نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم عاشورہ کے دن روزہ رکھتے تھے اور اس دن روزہ رکھنے کی ہدایت کرتے تھے۔

### عاشورہ کا روزہ اور موسیٰ علیہ السلام سے نسبت کا بیان

**1734**-حَدَّثَنَا سَهْلُ بْنُ اَبِىْ سَهْلٍ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ بْنُ عُيَيْنَةَ عَنْ اَيُّوْبَ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ جُبَيْرٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَدِمَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْمَدِيْنَةَ فَوَجَدَ الْيَهُوْدَ صُيَّامًا فَقَالَ مَا هٰذَا قَالُوْا هٰذَا يَوْمٌ اَنْجَى اللّٰهُ فِيْهِ مُوْسٰى وَاَغْرَقَ فِيْهِ فِرْعَوْنَ فَصَامَهُ مُوْسٰى شُكْرًا فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَحْنُ اَحَقُّ بِمُوْسٰى مِنْكُمْ فَصَامَهُ وَاَمَرَ بِصِيَامِهِ

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں: نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ منورہ تشریف لائے' تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہودیوں

1734: اس روایت کو نقل کرنے میں امام ابن ماجہ منفرد ہیں۔

کو روزہ رکھتے ہوئے دیکھا' آپ ﷺ نے دریافت کیا: یہ کس وجہ سے ہے' تو انہوں نے بتایا: یہ وہ دن ہے' جس دن اللہ تعالیٰ نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کو نجات عطا کی تھی اور اس دن میں فرعون کو ڈبو دیا تھا' تو حضرت موسیٰ علیہ السلام نے شکر کے طور پر اس دن روزہ رکھا تھا' تو نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

''ہم تمہارے مقابلے میں حضرت موسیٰ علیہ السلام کے زیادہ قریب ہیں''۔

(راوی کہتے ہیں) تو نبی کریم ﷺ نے اس دن روزہ رکھا اور اس دن روزہ رکھنے کی ہدایت کی۔

**1735**- حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِىْ شَيْبَةَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ فُضَيْلٍ عَنْ حُصَيْنٍ عَنِ الشَّعْبِيِّ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ صَيْفِيٍّ قَالَ قَالَ لَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمَ عَاشُوْرَآءَ مِنْكُمْ اَحَدٌ طَعِمَ الْيَوْمَ قُلْنَا مِنَّا طَعِمَ وَمِنَّا مَنْ لَّمْ يَطْعَمْ قَالَ فَاَتِمُّوْا بَقِيَّةَ يَوْمِكُمْ مَنْ كَانَ طَعِمَ وَمَنْ لَّمْ يَطْعَمْ فَاَرْسِلُوْا اِلٰى اَهْلِ الْعَرُوْضِ فَلْيُتِمُّوْا بَقِيَّةَ يَوْمِهِمْ قَالَ يَعْنِىْ اَهْلَ الْعَرُوْضِ حَوْلَ الْمَدِيْنَةِ

حضرت محمد بن صیفی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں: عاشورہ کے دن نبی کریم ﷺ نے ہمیں فرمایا' تم میں سے کسی ایک نے آج کچھ کھایا ہے؟ ہم نے عرض کی: ہم میں سے کچھ لوگوں نے کچھ کھایا ہے اور کچھ لوگوں نے کچھ نہیں کھایا' تو نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

''تم آج کے بقیہ دن کو مکمل کرو' جس شخص نے کچھ کھایا ہے اور جس شخص نے کچھ نہیں کھایا ہے (دونوں کے لیے یہ حکم ہے) اور تم مختلف آبادیوں کی طرف لوگوں کو بھجواؤ (اور ان لوگوں کو یہ ہدایت کرو) کہ وہ آج کے دن کے بقیہ حصے میں روزے کو مکمل کریں''۔

راوی کہتے ہیں: اس سے مراد مدینہ منورہ کے اردگرد کی آبادیاں تھیں۔

**1736**- حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ حَدَّثَنَا وَكِيْعٌ عَنِ ابْنِ اَبِىْ ذِئْبٍ عَنِ الْقَاسِمِ بْنِ عَبَّاسٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَيْرٍ مَوْلٰى ابْنِ عَبَّاسٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَئِنْ بَقِيْتُ اِلٰى قَابِلٍ لَاَصُوْمَنَّ الْيَوْمَ التَّاسِعَ قَالَ اَبُوْ عَلِيٍّ رَوَاهُ اَحْمَدُ بْنُ يُوْنُسَ عَنِ ابْنِ اَبِىْ ذِئْبٍ زَادَ فِيْهِ مَخَافَةَ اَنْ يَّفُوْتَهُ عَاشُوْرَآءُ

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما روایت کرتے ہیں' نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا ہے:

''اگر میں اگلے سال تک زندہ رہ گیا' تو (محرم کی) نو تاریخ کو بھی ضرور روزہ رکھوں گا''۔

ابوعلی نامی راوی بیان کرتے ہیں: ایک روایت میں یہ الفاظ زائد ہیں۔

''اس اندیشے کے تحت کہ آپ کا عاشورہ کا روزہ فوت نہ ہو جائے''۔

**1737**- حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ رُمْحٍ اَنْبَاَنَا اللَّيْثُ بْنُ سَعْدٍ عَنْ نَافِعٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ اَنَّهُ ذُكِرَ عِنْدَ رَسُوْلِ

1735: اس روایت کو نقل کرنے میں امام ابن ماجہ منفرد ہیں۔

1736: اخرجہ مسلم فی "الصحیح" رقم الحدیث: 2662

1737: اخرجہ مسلم فی "الصحیح" رقم الحدیث: 2639

اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَوْمُ عَاشُوْرَاءَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ کَانَ یَوْمًا یَصُوْمُہُ اَھْلُ الْجَاھِلِیَّۃِ فَمَنْ اَحَبَّ مِنْکُمْ اَنْ یَّصُوْمَہُ فَلْیَصُمْہُ وَمَنْ کَرِھَہُ فَلْیَدَعْہُ

◄► حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں: نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے عاشورا کے دن کا تذکرہ کیا گیا' تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: یہ وہ دن ہے' جس میں زمانہ جاہلیت کے لوگ روزہ رکھا کرتے تھے' تو تم میں جو شخص اس دن روزہ رکھنا پسند کرتا ہو وہ روزہ رکھ لے اور جو شخص اسے پسند نہ کرتا ہو وہ چھوڑ دے۔

**1738**- حَدَّثَنَا اَحْمَدُ بْنُ عَبْدَۃَ اَنْبَاَنَا حَمَّادُ بْنُ زَیْدٍ حَدَّثَنَا غَیْلَانُ بْنُ جَرِیْرٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ مَعْبَدٍ الزِّمَّانِیِّ عَنْ اَبِیْ قَتَادَۃَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ صِیَامُ یَوْمِ عَاشُوْرَاءَ اِنِّیْ اَحْتَسِبُ عَلَی اللّٰہِ اَنْ یُّکَفِّرَ السَّنَۃَ الَّتِیْ قَبْلَہٗ

◄► حضرت ابوقتادہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں' نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے:

"عاشورہ کے دن روزہ رکھنے کے بارے میں مجھے اللہ تعالیٰ کے فضل سے یہ امید ہے' یہ اس سے پہلے کے ایک سال کے گناہوں کا کفارہ ہوتا ہے"۔

شرح

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم جب مکہ سے ہجرت فرما کر مدینہ تشریف لائے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہودیوں کو عاشورہ کے دن روزہ رکھتے ہوئے دیکھا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے پوچھا کہ اس دن کی کیا خصوصیت ہے کہ تم روزہ رکھتے ہو؟ انہوں نے کہا کہ یہ بڑا عظیم دن ہے اسی دن اللہ تعالیٰ نے موسیٰ علیہ السلام اور ان کی قوم کو نجات دی اور فرعون اور اس کی قوم کو غرق کیا چونکہ موسیٰ علیہ السلام نے بطور شکر اس دن روزہ رکھا تھا اس لئے ہم بھی روزہ رکھتے ہیں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تمہاری بہ نسبت ہم موسیٰ علیہ السلام سے زیادہ قریب ہیں چنانچہ اس کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے یوم عاشورہ کو روزہ رکھا اور صحابہ کو روزہ رکھنے کا حکم فرمایا۔

یہ واقعہ ہجرت کے ابتدائی دنوں کا ہے گویا اس وقت آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ کو عاشورہ کے دن روزہ رکھنے کو جو حکم دیا وہ بطور وجوب کے تھا۔ یہاں جو صورت ذکر کی گئی ہے وہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی دنیاوی زندگی کے آخری سال میں پیش آئی ہے اس موقت پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو حکم دیا وہ بطور استحباب کے ہے کیونکہ اس بارہ میں وجوب کا حکم منسوخ ہو گیا تھا اور اس کی جگہ استحباب نے لے لی اس موقع پر صحابہ نے مذکورہ بالا عرضداشت پیش کی جس کے جواب میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اگر میں آئندہ سال اس دنیا میں رہا تو نویں تاریخ کو روزہ رکھوں گا۔ اب اس میں احتمال ہے کہ یا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی مراد یہ تھی کہ محرم کی دسویں تاریخ (عاشورہ) کی بجائے صرف نویں تاریخ کو روزہ رکھوں گا۔ یا یہ کہ دسویں تاریخ کو روزہ رکھوں گا اور پہلا احتمال ہی زیادہ صحیح معلوم ہوتا ہے اور اس ترمیم سے مقصد یہ تھا کہ یہود و نصاریٰ کی مخالفت ہو جائے مگر اللہ تعالیٰ کو کچھ اور ہی منظور تھا، آپ صلی اللہ علیہ وسلم آئندہ سال تک اس دنیا میں تشریف فرما نہیں رہے بلکہ اسی سال ربیع الاول کے مہینہ میں واصل بحق ہو گئے

اس طرح اگر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے نویں کا روزہ نہیں رکھا مگر علماء لکھتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے اس عزم وارادہ کی بنا پر امت کے لئے محرم کی نویں تاریخ کا روزہ رکھنا سنت قرار پا گیا ہے۔ محقق علامہ ابن ہمام فرماتے ہیں کہ عاشورے کے دن روزہ رکھنا مستحب ہے مگر اس کے ساتھ ہی عاشورہ سے ایک دن پہلے یا ایک دن بعد میں بھی روزہ رکھنا مستحب ہے اس کا مطلب یہ ہے کہ صرف عاشورہ کے دن روزہ رکھنا مکروہ ہے کیونکہ اس سے یہود کے ساتھ مشابہت لازم آتی ہے۔

# بَابُ: صِيَامِ يَوْمِ الاِثْنَيْنِ وَالْخَمِيسِ

## یہ باب پیر اور جمعرات کے دن روزہ رکھنے کے بیان میں ہے

**1739**-حَدَّثَنَا هِشَامُ بْنُ عَمَّارٍ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ حَمْزَةَ حَدَّثَنِي ثَوْرُ بْنُ يَزِيدَ عَنْ خَالِدِ بْنِ مَعْدَانَ عَنْ رَبِيعَةَ بْنِ الْغَازِ أَنَّهُ سَأَلَ عَائِشَةَ عَنْ صِيَامِ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَتْ كَانَ يَتَحَرَّى صِيَامَ الاِثْنَيْنِ وَالْخَمِيسِ

حضرت ربیعہ بن غاز بیان کرتے ہیں: انہوں نے سیّدہ عائشہ رضی اللہ عنہا سے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے روزے رکھنے کے بارے میں دریافت کیا' تو سیّدہ عائشہ رضی اللہ عنہا نے بتایا: نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اہتمام کے ساتھ پیر اور جمعرات کے دن روزہ رکھا کرتے تھے۔

**1740**-حَدَّثَنَا الْعَبَّاسُ بْنُ عَبْدِ الْعَظِيمِ الْعَنْبَرِيُّ حَدَّثَنَا الضَّحَّاكُ بْنُ مَخْلَدٍ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ رِفَاعَةَ عَنْ سُهَيْلِ بْنِ أَبِي صَالِحٍ عَنْ أَبِيهِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَصُومُ الاِثْنَيْنِ وَالْخَمِيسَ فَقِيلَ يَا رَسُولَ اللَّهِ إِنَّكَ تَصُومُ الاِثْنَيْنِ وَالْخَمِيسَ فَقَالَ إِنَّ يَوْمَ الاِثْنَيْنِ وَالْخَمِيسَ يَغْفِرُ اللَّهُ فِيهِمَا لِكُلِّ مُسْلِمٍ إِلَّا مُهْتَجِرَيْنِ يَقُولُ دَعْهُمَا حَتَّى يَصْطَلِحَا

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں: نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پیر اور جمعرات کے دن نفلی روزہ رکھا کرتے تھے عرض کی گئی: یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آپ صلی اللہ علیہ وسلم پیر اور جمعرات کے دن روزہ رکھتے ہیں: (اس کی وجہ کیا ہے؟) تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: پیر اور جمعرات کے دن اللہ تعالیٰ ہر مسلمان کی مغفرت کر دیتا ہے سوائے ان دو افراد کے جو آپس میں لاتعلقی اختیار کیے ہوئے ہوں۔
اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: ان دونوں کو رہنے دو جب تک یہ صلح نہیں کر لیتے۔

شرح

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ پیر اور جمعرات کے دن اللہ رب العزت کی بارگاہ میں عمل پیش کئے جاتے ہیں اس لئے میں پسند کرتا ہوں کہ میرے عمل پیش کئے جائیں تو میں روزہ سے ہوں۔

(ترمذی، مشکوٰۃ المصابیح: جلد دوم: رقم الحدیث **567**)

بندوں کے جو بھی اعمال ہوتے ہیں ملائکہ ہر صبح وشام اوپر لے جاتے ہیں اور پھر وہ بارگاہ رب العزت میں ان دو دنوں میں

1740: اخرجہ الترمذی فی ''الجامع'' رقم الحدیث: 747

پیش ہوتے ہیں۔ لہٰذا اس وضاحت کے پیش نظر اس حدیث اور اس حدیث میں کوئی تعارض باقی نہیں رہا جس سے ثابت ہوا تھا کہ بندوں کے صبح کے اعمال رات کے اعمال سے پہلے اور رات کے اعمال صبح کے اعمال سے پہلے (ہر روز) اوپر لے جائے جاتے ہیں، پھر یہ کہا جائے گا کہ روزانہ ہر عمل تفصیلی طور پر پیش کیا جاتا ہے اور پھر ان دو دنوں میں تمام اعمال اجمالی طور پر پیش ہوتے ہیں۔

## بَابُ: صِيَامِ اَشْهُرِ الْحُرُمِ

## یہ باب حرمت والے مہینوں میں روزے رکھنے کے بیان میں ہے

**1741**- حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِیْ شَيْبَةَ حَدَّثَنَا وَكِيْعٌ عَنْ سُفْيَانَ عَنِ الْجُرَيْرِيِّ عَنْ اَبِی السَّلِيْلِ عَنْ اَبِیْ مُجِيْبَةَ الْبَاهِلِيِّ عَنْ اَبِيْهِ اَوْ عَنْ عَمِّهٖ قَالَ اَتَيْتُ النَّبِیَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقُلْتُ يَا نَبِیَّ اللّٰهِ اَنَا الرَّجُلُ الَّذِیْ اَتَيْتُكَ عَامَ الْاَوَّلِ قَالَ فَمَا لِیْ اَرٰى جِسْمَكَ نَاحِلًا قَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ مَا اَكَلْتُ طَعَامًا بِالنَّهَارِ مَا اَكَلْتُهٗ اِلَّا بِاللَّيْلِ قَالَ مَنْ اَمَرَكَ اَنْ تُعَذِّبَ نَفْسَكَ قُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنِّیْ اَقْوٰى قَالَ صُمْ شَهْرَ الصَّبْرِ وَيَوْمًا بَعْدَهٗ قُلْتُ اِنِّیْ اَقْوٰى قَالَ صُمْ شَهْرَ الصَّبْرِ وَيَوْمَيْنِ بَعْدَهٗ قُلْتُ اِنِّیْ اَقْوٰى قَالَ صُمْ شَهْرَ الصَّبْرِ وَثَلَاثَةَ اَيَّامٍ بَعْدَهٗ وَصُمْ اَشْهُرَ الْحُرُمِ

ابومجیبہ باہلی اپنے والد یا اپنے چچا کا یہ بیان نقل کرتے ہیں' میں نبی کریم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا' میں نے عرض کی: اے اللہ کے نبی ﷺ! میں وہ شخص ہوں جو گزشتہ برس آپ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا تھا' نبی کریم ﷺ نے دریافت کیا: کیا وجہ ہے' میں تمہارے جسم کو کمزور محسوس کر رہا ہوں' انہوں نے عرض کی: یارسول اللہ ﷺ! میں نے دن کے وقت کبھی کھانا نہیں کھایا' میں صرف رات کے وقت کھانا کھاتا تھا (یعنی میں پورا سال روزے رکھتا رہا ہوں)

نبی کریم ﷺ نے دریافت کیا: تمہیں یہ کس نے کہا تھا کہ تم اپنے آپ کو تکلیف دو؟ میں نے عرض کی: یارسول اللہ (ﷺ)! میں اس کی قوت رکھتا ہوں' نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

''تم صبر والے مہینے میں روزے رکھ لو اور اس کے بعد ایک دن روزہ رکھ لو''۔

میں نے عرض کی: یارسول اللہ ﷺ میں زیادہ قوت رکھتا ہوں' نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

''تم صبر والے مہینے میں روزے رکھ لو اور اس کے بعد دو دن روزے اور رکھ لو''۔

میں نے عرض کی: میں زیادہ قوت رکھتا ہوں۔

نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

''تم صبر والے مہینے میں روزے رکھ لو اور اس کے بعد تین دن روزے رکھ لو اور حرمت والے مہینوں میں روزے رکھ لیا کرو''۔

**1742**- حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِیْ شَيْبَةَ حَدَّثَنَا الْحُسَيْنُ بْنُ عَلِيٍّ عَنْ زَائِدَةَ عَنْ عَبْدِ الْمَلِكِ بْنِ عُمَيْرٍ عَنْ

1741: اخرجہ ابوداؤد فی ''السنن'' رقم الحدیث: 2428

1742: اخرجہ مسلم فی ''الصحیح'' رقم الحدیث: 2747' ورقم الحدیث: 2748' اخرجہ ابوداؤد فی ''السنن'' رقم الحدیث: 2429' اخرجہ الترمذی فی ''الجامع'' رقم الحدیث: 438' اخرجہ النسائی فی ''السنن'' رقم الحدیث: 1612' ورقم الحدیث: 1613

مُحَمَّدِ بْنِ الْمُنْتَشِرِ عَنْ حُمَيْدِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ الْحِمْيَرِيِّ عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ قَالَ جَآءَ رَجُلٌ اِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اَيُّ الصِّيَامِ اَفْضَلُ بَعْدَ شَهْرِ رَمَضَانَ قَالَ شَهْرُ اللّٰهِ الَّذِیْ تَدْعُوْنَهُ الْمُحَرَّمَ

◆ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں: ایک شخص نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا اس نے دریافت کیا: رمضان کے مہینے کے بعد کون سے دن کے روزے زیادہ فضیلت رکھتے ہیں؟ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ کے اس مہینے کے جسے لوگ ''محرم'' کہتے ہیں۔

**1743**- حَدَّثَنَا اِبْرَاهِيْمُ بْنُ الْمُنْذِرِ الْحِزَامِيُّ حَدَّثَنَا دَاوٗدُ بْنُ عَطَاءٍ حَدَّثَنِیْ زَيْدُ بْنُ عَبْدِ الْحَمِيْدِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ زَيْدِ بْنِ الْخَطَّابِ عَنْ سُلَيْمَانَ عَنْ اَبِيْهِ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَهٰى عَنْ صِيَامِ رَجَبٍ

◆ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں: نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے رجب کے مہینے میں روزے رکھنے سے منع کیا ہے۔

**1744**- حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الصَّبَّاحِ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْعَزِيْزِ الدَّرَاوَرْدِيُّ عَنْ يَزِيْدَ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ اُسَامَةَ بْنِ الْهَادِ عَنْ مُحَمَّدِ ابْنِ اِبْرَاهِيْمَ اَنَّ اُسَامَةَ بْنَ زَيْدٍ كَانَ يَصُوْمُ اَشْهُرَ الْحُرُمِ فَقَالَ لَهٗ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صُمْ شَوَّالًا فَتَرَكَ اَشْهُرَ الْحُرُمِ ثُمَّ لَمْ يَزَلْ يَصُوْمُ شَوَّالًا حَتّٰى مَاتَ

◆ محمد بن ابراہیم بیان کرتے ہیں: حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہما حرمت والے مہینوں میں روزے رکھتے تھے' تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے فرمایا' تم شوال کے مہینے میں روزے رکھا کرو تو حضرت اسامہ رضی اللہ عنہ نے حرمت والے مہینوں میں روزے رکھنا ترک کر دیا' اس کے بعد وہ مرتے دم تک شوال کے مہینے میں روزے رکھتے رہے۔

## بَابُ: فِي الصَّوْمِ زَكٰوةُ الْجَسَدِ

## یہ باب ہے کہ روزہ جسم کی زکوٰۃ ہے

**1745**- حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرٍ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ الْمُبَارَكِ ح و حَدَّثَنَا مُحْرِزُ بْنُ سَلَمَةَ الْعَدَنِيُّ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْعَزِيْزِ بْنُ مُحَمَّدٍ جَمِيْعًا عَنْ مُوْسٰى بْنِ عُبَيْدَةَ عَنْ جُمْهَانَ عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِكُلِّ شَيْءٍ زَكٰوةٌ وَّزَكٰوةُ الْجَسَدِ الصَّوْمُ زَادَ مُحْرِزٌ فِيْ حَدِيْثِهٖ وَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الصِّيَامُ نِصْفُ الصَّبْرِ

◆ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں' نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے: ''ہر چیز کی زکوٰۃ ہوتی ہے اور جسم کی

1743: اس روایت کو نقل کرنے میں امام ابن ماجہ منفرد ہیں۔

1744: اس روایت کو نقل کرنے میں امام ابن ماجہ منفرد ہیں۔

1745: اس روایت کو نقل کرنے میں امام ابن ماجہ منفرد ہیں۔

زکوۃ روزہ رکھنا ہے''۔ایک راوی نے اپنی روایت میں یہ الفاظ نقل کیے ہیں' نبی کریم ﷺ نے یہ بات ارشاد فرمائی ہے۔''روزہ رکھنا نصف صبر ہے''۔

شرح

زکوۃ کا مفہوم ہے "بڑھنا اور طہارت" اس لئے ہر چیز کے لئے زکوۃ ہے کا مطلب یہ ہوگا کہ ہر چیز کے لئے بڑھوتی ہے جو اس چیز میں سے کچھ دے کر حاصل ہوتی ہے یا ہر چیز کے لئے پاکیزگی وطہارت کا ایک ذریعہ مقرر ہے،جس کی وجہ سے وہ چیز پاکیزہ و طاہر ہوتی ہے۔لہٰذا بدن کی زکوۃ یعنی بدن کی جسمانی صحت وتندرستی اور بدن کی روحانی پاکیزگی وطہارت کا ذریعہ روزہ ہے کہ روزہ کی وجہ سے اگر چہ بظاہر جسم کی طاقت وقوت کا کچھ حصہ گھٹتا اور ناقص ہوتا ہے مگر حقیقت میں روزہ جسم کے نشونما اور صحت وتندرستی میں برکت واضافہ کا ایک ذریعہ بنتا ہے نیز اس کی وجہ سے بدن گناہوں سے پاک ہوتا ہے لہٰذا زکوۃ عبادت مالیہ ہے اور روزہ طاعت بدنیہ۔

## روزہ کے اسرار ورموز کا بیان

روزے کی دوسری حکمت یہ ہے کہ اس سے ظاہری زندگی بھی ہے اور زندگی کا نکھار بھی ہے۔اللہ کے ساتھ تعلق کے بعد انسان کو زندہ رہنے کے لئے زندگی کی ضرورت ہے اور زندگی ایسے ہی نہیں،صحت مند زندگی کی ضرورت ہے نکھار اور بہار والی زندگی کی ضرورت ہے تو روزہ کا فائدہ یہ ہے اور اس کی حکمت یہ ہے کہ یہ بندے کو طبی طور پر نکھارتا ہے جس کی وجہ سے بندے کی زندگی برقرار رہتی ہے اور زندگی میں بہار بھی آتی ہے اس سلسلہ میں حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ رسول اللہ ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ اس ابن سنی نے اور ابو نعیم نے روایت کیا ہے کہ میرے محبوب علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا:''صوموا تصحوا''روزہ رکھو اور صحت پاؤ۔

یہ حکم ہے ہمارے نبی ﷺ کا،روزہ رکھو اور تندرستی پاؤ۔اب اس صحت سے ظاہری بدن کی صحت مراد ہے کہ تم میڈیکلی طور پراتنے موزوں ہو جاؤ گے کہ تمہارے بدن سے جو فاضل مادے ہیں ان کا خروج ہو جائے گا اور اس لحاظ سے تمہاری جو قوت انہضام ہے اس کے اندر موزونیت آجائے گی تو سید عالم نور مجسم ﷺ نے فرمایا:تم روزہ رکھو،روزے کی وجہ سے تمہیں جسمانی طور پر صحت میسر آئے گی۔

یہاں تک کہ اگر طب کے سارے اصولوں کو اکٹھا کر لیا جائے تو روزے کا ایک شعبہ بنتا ہے قرطبی میں موجود ہے ایک بڑا ماہر حکیم تھا اور وہ نصرانی تھا وہ حضرت امام زین العابدین رضی اللہ عنہ سے کہنے لگا کہ تمہارے قرآن میں طب کے بارے میں کچھ بھی نہیں ہے۔حالانکہ علم کی دو قسمیں ہیں۔''العلم علمان،علم الادیان وعلم الابدان''علم دو ہیں ایک ادیان کا علم اور دوسرا ابدان کا علم۔

تمہارے قرآن میں دین کا علم تو ہے لیکن اس میں علم ابدان یعنی طب کا علم نہیں ہے اس واسطے ہم تمہارے قرآن کو اتنی جامع کتاب نہیں مانتے جتنا اس کو تم سمجھتے ہو،اس لئے کہ اس میں ایک قسم کا علم ہے یعنی آدھا علم ہے آدھا نہیں ہے تو امام زین العابدین فرمانے لگے۔

تم میرے نانا جی کے سارے قرآن کی بات کرتے ہو، آؤ میں تم پر واضح کرتا ہوں کہ پورا قرآن تو قرآن رہا، قرآن مجید کا کوئی پارہ تو پارہ رہا، کوئی رکوع تو رکوع رہا، کوئی آیت مکمل اپنی جگہ پر رہی میرے محبوب علیہ السلام کے قرآن پاک کی نصف آیت میں اللہ تعالیٰ نے پوری طب بھر دی ہے اس نے کہا وہ کیسے؟

تو آپ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

کلوا وشربوا ولاتسرفوا۔(سورۃ اعراف،۳۱) کھاؤ پیئو اور اسراف نہ کرو۔

اس کی دو صورتیں ہیں ایک تو یہ کہ بغیر حاجت کے کھانا یعنی بھوک اچھی طرح نہیں لگی مگر کھانا کھالیا ہے بغیر ضرورت کے کھانا اور دوسری یہ کہ پیٹ بھر کر کھانا اور پیٹ بھر کر پینا، فرمانے لگے، پوری آیت تو اپنی جگہ پر رہی، نصف آیت میں ساری طب موجود ہے اس نصرانی نے کہا: یہ ٹھیک ہے میں مان گیا کہ تمہارے قرآن میں بہت زیادہ طب موجود ہے واقعی جو نصف آیت ہے وہ سارے طبیبوں کے لئے کافی ہے اور سارے مریضوں کے لئے کافی ہے اگر اس پر عمل کرلیں تو کسی کا کوئی مرض باقی نہیں رہے گا۔

اس واسطے کہ اصل میں معدہ ہی ساری بیماریوں کا مرکز ہے جب اس میں صحت ہوگی تو سارے بدن میں صحت ہوگی۔ پھر اس نے دوسرا سوال کیا اور کہنے لگا کہ تمہارے نبی ﷺ نے طب کے بارے میں کچھ بیان نہیں کیا۔

اس پر امام زین العابدین رضی اللہ عنہ فرمانے لگے کہ میرے محبوب علیہ السلام کے فرامین طب کے بارے میں بہت زیادہ ہیں میں تجھے صرف ایک فرمان سناتا ہوں اور وہ فرمان جس وقت سنایا طبرانی میں اس سے ملتا جلتا مفہوم ہے اور اس میں جو سند کے لحاظ سے صحیح روایت ہے وہ پڑھ رہا ہوں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا۔

ما ملاء بن آدم وعاء شرا من بطنه "

کسی برتن کو بھرنا اتنا برا نہیں جتنا پیٹ کے برتن کو بھر دینا برا کام ہے۔ کسی چیز کو بھرنا اتنا قبیح نہیں اور کسی چیز کو لبالب بھر دینے میں اتنی قباحت نہیں جتنا پیٹ کو پوری طرح بھرنے میں قباحت ہے رسول اللہ ﷺ فرمانے لگے: "بحسب لقيمات " بندے کے لئے چند لقمے کافی ہیں۔ "يقمن صلبه " جو اس کی پشت کو سیدھا رکھیں۔

یعنی بندے کو پیٹ میں اتنی غذا ہونی چاہیے جس سے اس کا نظام زندگی بحال رہے۔ رسول اکرم ﷺ کی یہ حدیث، جس وقت امام زین العابدین نے پیش کی تو وہ نصرانی کہنے لگا۔ تمہارے قرآن نے اور تمہارے نبی ﷺ نے تو جالینوس کے لئے پیچھے کوئی طب چھوڑی ہی نہیں ہے۔ ساری طب قرآن نے بھی بیان کردی ہے اور ساری طب تمہارے نبی ﷺ نے بھی بیان کردی ہے اور جالینوس کے لئے کوئی طب باقی نہیں رہ گئی۔ جس بات کو نصرانی نے بھی تسلیم کرلیا ہے اور جس کو ساری طب کا مرکز قرار دیا گیا ہے وہ یہ ہے کہ انسان اپنے بدن کے لحاظ سے مناسب کھائے اور کچھ دیر اپنے معدہ کو خالی بھی رکھے اور اپنے آپ کو کھانے میں اصراف سے بچا کے رکھے۔ اسلام میں اس کو سالانہ کورس کی شکل میں کرایا جاتا ہے اس واسطے روزے کے لحاظ سے رسول اکرم ﷺ کا یہ فرمان بھی ہماری دوسری حکمت کے لحاظ بڑا ہی مناسب ہے کہ محبوب علیہ السلام نے فرمایا: " خير الدواء العزم " بہتر دوا بھوکا رہنا ہے۔

سب سے بہتر دوا یہ ہےاور سب سے بہتر علاج بندے کے لئے یہ ہے کہ اپنے شکم کو خالی رکھے کیونکہ بیماریاں بنتی تب ہیں جب وہ زیادہ کھاتا ہےاوراس کے بعد آگے سلسلہ شروع ہوتا ہے

رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس ایک بادشاہ نے طبیب بھیجا تھا کہ جو صحابہ کرام بیمار ہو جائیں، یہ ان کا علاج کرے گا۔ وہ کافی طویل مدت رہا اور پھر کہنے لگا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! مجھے اجازت دیں میں واپس چلا جاؤں۔ مجھے تو بھیجا گیا تھا کہ تمہارے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا علاج کروں گا اور اتنا عرصہ ہو گیا ان میں سے تو کوئی بیمار نہیں ہوا۔

تو میرے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: یہ بیمار نہیں ہوتے۔ اس واسطے کہ جب تک شدت سے بھوک لگ نہ جائے، اس وقت تک کھانا نہیں کھاتے، اور جب کھاتے ہیں تو آدھی بھوک ابھی باقی ہوتی ہے کہ کھانا چھوڑ دیتے ہیں، اسی لئے ان کے ہاضمے بالکل صحیح ہیں۔

اس سلسلہ میں ہم ہی نہیں بلکہ ایک یورپین کیتھولک ڈاکٹر جس کا نام جعفرائے ہے اس نے اس کی تحقیق کرتے ہوئے یہ لکھا ہے۔

روزہ کائنات میں ہر طرف ہے حیوان بھی رکھتے ہیں، درخت بھی رکھتے ہیں اور جب پوری کائنات اپنی صحت کے لئے روزے رکھتی ہے حیوان بھی کچھ وقت ایسا گزارتے ہیں تو پھر انسان کو بھی صحت کے لئے روزہ رکھنا چاہیے۔

برفانی علاقوں میں کئی کئی مہینوں تک جانور غائب ہو جاتے ہیں اور ہمارے علاقوں میں بھی سانپ وغیرہ ایک وقت تک پوشیدہ ہوتے ہیں اور جن علاقوں میں برفباری ہوتی ہے وہاں تو کئی ماہ تک کچھ پرندے بھی غاروں میں ہوتے ہیں اور وہ اس حالت میں اپنا کورس مکمل کر کر رہے ہوتے ہیں جس کو انگلش میں **Hibernition** کہا جاتا ہے یعنی سردی کی نیند میں ایک لمبا موسم گزارتے ہیں جب وہ وقت گزر جاتا ہے اس کے بعد جب وہ باہر نکلتے ہیں تو ان کی کھالیں چمک رہی ہوتی ہیں۔ پرندوں کے نئے پر آ چکے ہوتے ہیں اور ان کو نئی تازگی ملی ہوتی ہے کیونکہ وہ اپنے روزے والا وقت گزار چکے ہوتے ہیں اور اس کے بعد ان کو صحت مل گئی ہے یہ تم دیکھتے ہو کہ ایک وقت آتا ہے کہ سانپ کی کھال بدل جاتی ہے اور سانپ اپنی جھلی کو بدلتا ہے تو وہ اس کا ایک روزے کا انداز ہے جس کی وجہ سے اس سے فاضل مادے باہر نکل گئے تو اس کو پھر چمکدار کھال مل گئی۔ ایسے ہی ہمارے لئے روزہ ہے میرے محبوب علیہ السلام فرمانے لگے: ''لکل شئی زکوٰۃ وزکوٰۃ البدن الصوم'' ہر چیز کی ایک زکوٰۃ ہوتی ہے بدن کی زکوٰۃ روزہ ہے۔ (اتحاف سادۃ المتقین، ج ۷، ص ۳۹۵، دار الفکر بیروت)

## بَابُ: فِي ثَوَابِ مَنْ فَطَّرَ صَائِمًا

## یہ باب روزہ افطار کرانے والے کے ثواب کے بیان میں ہے

**1746**- حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ حَدَّثَنَا وَكِيعٌ عَنِ ابْنِ اَبِي لَيْلَى وَخَالِي يَعْلَى عَنْ عَبْدِ الْمَلِكِ وَاَبُو مُعَاوِيَةَ عَنْ حَجَّاجٍ كُلُّهُمْ عَنْ عَطَاءٍ عَنْ زَيْدِ بْنِ خَالِدِ الْجُهَنِيِّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ فَطَّرَ

1746: اخرجہ الترمذی فی ''الجامع'' رقم الحدیث: 807

صَائِمًا كَانَ لَهُ مِثْلُ اَجْرِهِمْ مِنْ غَيْرِ اَنْ يَّنْقُصَ مِنْ اُجُوْرِهِمْ شَيْئًا

حضرت زید بن خالد جہنی رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں: نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے:

''جو شخص روزہ دار کو افطاری کروائے' تو اسے ان روزہ داروں کی مانند اجر ملے گا اور ان لوگوں کے اجر میں کوئی کمی نہیں ہوگی''۔

**1747**-حَدَّثَنَا هِشَامُ بْنُ عَمَّارٍ حَدَّثَنَا سَعِيْدُ بْنُ يَحْيَى اللَّخْمِيُّ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَمْرٍو عَنْ مُصْعَبِ بْنِ ثَابِتٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ ابْنِ الزُّبَيْرِ قَالَ اَفْطَرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عِنْدَ سَعْدِ بْنِ مُعَاذٍ فَقَالَ اَفْطَرَ عِنْدَكُمُ الصَّائِمُوْنَ وَاَكَلَ طَعَامَكُمُ الْاَبْرَارُ وَصَلَّتْ عَلَيْكُمُ الْمَلٰٓئِكَةُ

حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں: نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ کے ہاں افطاری کی' پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

''روزہ داروں نے تمہارے ہاں افطاری کی ہے اور نیک لوگوں نے تمہارا کھانا کھایا ہے اور فرشتوں نے تمہارے لیے دعائے رحمت کی ہے''۔

## بَابُ: فِي الصَّائِمِ اِذَا اُكِلَ عِنْدَهُ

## یہ باب ہے کہ جب کسی روزہ دار شخص کے پاس کچھ کھایا جائے

**1748**-حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِيْ شَيْبَةَ وَعَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ وَّسَهْلٌ قَالُوْا حَدَّثَنَا وَكِيْعٌ عَنْ شُعْبَةَ عَنْ حَبِيْبِ بْنِ زَيْدٍ الْاَنْصَارِيِّ عَنِ امْرَاَةٍ يُّقَالُ لَهَا لَيْلٰى عَنْ اُمِّ عُمَارَةَ قَالَتْ اَتَانَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَرَّبْنَا اِلَيْهِ طَعَامًا فَكَانَ بَعْضُ مَنْ عِنْدَهُ صَائِمًا فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الصَّائِمُ اِذَا اُكِلَ عِنْدَهُ الطَّعَامُ صَلَّتْ عَلَيْهِ الْمَلٰٓئِكَةُ

سیّدہ اُمّ عمارہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں: نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے پاس تشریف لائے ہم نے کھانا پیش کیا' تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس موجود افراد میں سے کوئی صاحب روزے سے تھے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جب کسی روزہ دار شخص کے پاس کھانا کھایا جائے' تو فرشتے اس روزہ دار کے لیے دعائے رحمت کرتے ہیں۔

شرح

حضرت بریدہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ حضرت بلال رضی اللہ عنہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم صبح کا کھانا کھا رہے تھے۔ چنانچہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت بلال سے فرمایا کہ بلال آؤ

1747: اس روایت کو نقل کرنے میں امام ابن ماجہ منفرد ہیں۔

1748: اخرجہ الترمذی فی ''الجامع'' رقم الحدیث: 784 ' ورقم الحدیث: 785 ' ورقم الحدیث: 786

کھانا کھاؤ! حضرت بلال نے عرض کیا کہ یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! میں روزہ سے ہوں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہم تو اپنا رزق یہاں کھا رہے ہیں اور بلال رضی اللہ عنہ کا بہترین رزق جنت میں ہے بلال کیا تم جانتے ہو کہ جب روزہ دار کے سامنے کھانا کھایا جاتا ہے تو روزہ دار کی ہڈیاں تسبیح کرتی ہیں۔ اور فرشتے اس کے لئے بخشش چاہتے ہیں جب تک کہ اس کے سامنے کھایا جاتا ہے۔ (سنن بیہقی مشکوۃ المصابیح: جلد دوم: رقم الحدیث 592)

**1749** - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُصَفّٰى حَدَّثَنَا بَقِيَّةُ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ سُلَيْمَانَ بْنِ بُرَيْدَةَ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِبِلَالٍ الْغَدَاءُ يَا بِلَالُ فَقَالَ اِنِّىْ صَائِمٌ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَاْكُلُ اَرْزَاقَنَا وَفَضْلُ رِزْقِ بِلَالٍ فِى الْجَنَّةِ اَشَعَرْتَ يَا بِلَالُ اَنَّ الصَّائِمَ تُسَبِّحُ عِظَامُهُ وَتَسْتَغْفِرُ لَهُ الْمَلٰٓئِكَةُ مَا اُكِلَ عِنْدَهُ

◆◆ سلیمان بن بریدہ اپنے والد کا یہ بیان نقل کرتے ہیں' نبی کریم ﷺ نے حضرت بلال رضی اللہ عنہ سے فرمایا۔

''اے بلال کھانا کھالو' انہوں نے عرض کی: میں نے روزہ رکھا ہوا ہے' نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

''ہم اپنا رزق کھا رہے ہیں اور بلال کا فضیلت والا رزق جنت میں ہے' اے بلال! کیا تم یہ بات جانتے ہو' روزہ دار شخص کی ہڈیاں تسبیح بیان کرتی ہیں اور فرشتے اس کے لیے دعائے مغفرت کرتے رہتے ہیں' جب تک اس کی موجودگی میں کچھ کھایا جاتا رہتا ہے''۔

## بَابُ: مَنْ دُعِیَ اِلٰی طَعَامٍ وَّهُوَ صَائِمٌ

## یہ باب ہے کہ جس شخص کو کھانے کی دعوت دی جائے اور وہ روزہ دار ہو

**1750** - حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِىْ شَيْبَةَ وَمُحَمَّدُ بْنُ الصَّبَّاحِ قَالَا حَدَّثَنَا سُفْيَانُ بْنُ عُيَيْنَةَ عَنْ اَبِى الزِّنَادِ عَنِ الْاَعْرَجِ عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِذَا دُعِیَ اَحَدُكُمْ اِلٰی طَعَامٍ وَّهُوَ صَائِمٌ فَلْيَقُلْ اِنِّىْ صَائِمٌ

◆◆ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نبی کریم ﷺ کا یہ فرمان نقل کرتے ہیں: جب کسی شخص کو کھانے کی دعوت دی جائے اور اس نے روزہ رکھا ہوا ہو تو وہ یہ کہہ دے کہ میں نے روزہ رکھا ہوا ہے۔

**1751** - حَدَّثَنَا اَحْمَدُ بْنُ يُوْسُفَ السُّلَمِيُّ حَدَّثَنَا اَبُوْ عَاصِمٍ اَنْبَاَنَا ابْنُ جُرَيْجٍ عَنْ اَبِى الزُّبَيْرِ عَنْ جَابِرٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ دُعِیَ اِلٰی طَعَامٍ وَّهُوَ صَائِمٌ فَلْيُجِبْ فَاِنْ شَاءَ طَعِمَ وَاِنْ شَاءَ تَرَكَ

---

1749: اس روایت کو نقل کرنے میں امام ابن ماجہ منفرد ہیں۔

1750: اخرجہ مسلم فی "الصحیح" رقم الحدیث: 2696 'اخرجہ ابوداؤد فی "السنن" رقم الحدیث: 2461 'اخرجہ الترمذی فی "الجامع" رقم الحدیث: 781

1751: اخرجہ مسلم فی "الصحیح" رقم الحدیث: 3505

حضرت جابر رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں: نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے:

''جس شخص کو کھانے کی دعوت دی جائے اور اس نے روزہ رکھا ہوا ہو تو وہ دعوت قبول کرلے اگر وہ چاہے تو کھالے اور اگر چاہے تو نہ کھائے''۔

شرح

حضرت ام ہانی رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ جب مکہ فتح ہوا تو اس دن حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا آئیں اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے بائیں طرف بیٹھ گئیں اور ام ہانی رضی اللہ عنہا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے دائیں طرف بیٹھی ہوئی تھیں اتنے میں ایک لونڈی ایک برتن لے کر آئی جس میں پینے کی کوئی چیز تھی لونڈی نے وہ برتن آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو دیا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس میں سے کچھ پی کر وہ برتن ام ہانی رضی اللہ عنہا کو عنایت فرمایا۔ ام ہانی رضی اللہ عنہا نے بھی اس میں سے پیا اور کہنے لگیں کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! میں نے افطار کرلیا کیونکہ میں روزے سے تھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے فرمایا کہ کیا تم نے رمضان کا کوئی قضا یا نذر کا روزہ رکھا تھا؟ انہوں نے کہا نہیں! بلکہ نفل روزہ رکھا تھا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اگر یہ نفل روزہ تھا تو کوئی حرج نہیں۔ (ابوداؤد، ترمذی، داری، مشکوۃ المصابیح: جلد دوم: رقم الحدیث 589)

ایک اور روایت میں جو احمد اور ترمذی نے اسی کی مانند نقل کیا ہے یہ الفاظ بھی ہیں کہ ام ہانی رضی اللہ عنہا نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو معلوم ہونا چاہئے کہ میں روزہ سے تھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا نفل روزہ رکھنے والا اپنے نفس کا مالک ہے چاہے روزہ رکھے چاہے افطار کرے۔

اپنے نفس کا مالک ہے کا مطلب یہ ہے کہ نفل روزہ رکھنے والا خود مختار ہے کہ ابتداء چاہے تو روزہ رکھے یعنی روزہ کی نیت کرے، چاہے افطار کرے یعنی روزہ نہ رکھنے کو اختیار کرے، یا پھر اس کا مطلب یہ ہوگا کہ نفل روزہ رکھنے والا روزہ رکھنے کے بعد بھی مختار ہے کہ چاہے تو اپنا روزہ پورا کرے چاہے تو توڑ ڈالے، اس صورت میں اس کی تاویل یہ ہوگی کہ نفل روزہ دار کو اس بات کا اختیار ہے کہ اگر اس کے پیش نظر کوئی مصلحت ہو مثلاً کوئی شخص اس کی ضیافت کرے یا کسی جماعت کے پاس جائے جس کے بارہ میں یہ معلوم ہو کہ اگر روزہ توڑ کر ان کے ساتھ کھانے پینے میں شریک نہیں ہوگا تو لوگ وحشت و پریشانی میں مبتلا ہو جائیں گے تو اس صورت میں وہ روزہ توڑ سکتا ہے تاکہ آپس میں میل ملاپ اور محبت والفت کی فضا برقرار رہے لہٰذا ان الفاظ و معانی سے یہ استدلال نہیں کیا جاسکتا کہ نفل روزہ توڑنے کے بعد اس کی قضا ضروری نہیں ہے جب کہ اس کے بعد آنے والی حدیث بڑی وضاحت کے ساتھ قضا کے ضروری ہونے کو ثابت کر رہی ہے۔

## بَابُ: فِي الصَّائِمِ لَا تُرَدُّ دَعْوَتُهُ

یہ باب ہے (حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم ہے) ''روزہ دار شخص کی دعا مسترد نہیں ہوتی''

**1752**- حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ حَدَّثَنَا وَكِيعٌ عَنْ سَعْدَانَ الْجُهَنِيِّ عَنْ سَعْدٍ أَبِي مُجَاهِدٍ الطَّائِيِّ وَكَانَ ثِقَةً

عَنْ اَبِیْ مُدِلَّةَ وَكَانَ ثِقَةً عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثَلَاثَةٌ لَا تُرَدُّ دَعْوَتُهُمُ الْإِمَامُ الْعَادِلُ وَالصَّائِمُ حَتّٰى يُفْطِرَ وَدَعْوَةُ الْمَظْلُوْمِ يَرْفَعُهَا اللّٰهُ دُوْنَ الْغَمَامِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ وَتُفْتَحُ لَهَا اَبْوَابُ السَّمَآءِ وَيَقُوْلُ بِعِزَّتِیْ لَاَنْصُرَنَّكِ وَلَوْ بَعْدَ حِيْنٍ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں: نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے:

''تین لوگ ایسے ہیں، جن کی دعا مسترد نہیں ہوتی۔ عادل حکمران، روزہ دار شخص جب تک وہ افطاری نہیں کر لیتا اور مظلوم شخص، قیامت کے دن اللہ تعالیٰ ان کی دعا کو بادل (یعنی پردے) کے پرے بلند کرے گا اور دعا کے لیے آسمان کے دروازے کھول دیے جائیں گے۔

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: میری عزت کی قسم! میں تمہاری ضرور مدد کروں گا اگرچہ کچھ دیر کے بعد کروں گا۔

1753- حَدَّثَنَا هِشَامُ بْنُ عَمَّارٍ حَدَّثَنَا الْوَلِيْدُ بْنُ مُسْلِمٍ حَدَّثَنَا اِسْحٰقُ بْنُ عُبَيْدِ اللّٰهِ الْمَدَنِیُّ قَالَ سَمِعْتُ عَبْدَ اللّٰهِ بْنَ اَبِیْ مُلَيْكَةَ يَقُوْلُ سَمِعْتُ عَبْدَ اللّٰهِ بْنَ عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ يَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ لِلصَّائِمِ عِنْدَ فِطْرِهٖ لَدَعْوَةً مَا تُرَدُّ قَالَ ابْنُ اَبِیْ مُلَيْكَةَ سَمِعْتُ عَبْدَ اللّٰهِ بْنَ عَمْرٍو يَقُوْلُ اِذَا اَفْطَرَ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْاَلُكَ بِرَحْمَتِكَ الَّتِیْ وَسِعَتْ كُلَّ شَیْءٍ اَنْ تَغْفِرَ لِیْ

حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں، نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے:

''افطاری کے وقت روزہ دار کی دعا ایسی ہوتی ہے، جو مسترد نہیں ہوتی''۔

اس روایت کے راوی ابن ابوملائکہ کہتے ہیں: میں نے حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ کو افطاری کے وقت یہ دعا مانگتے ہوئے سنا۔

''اے اللہ میں تجھ سے تیری اس رحمت کے وسیلے سے، جو ہر شے پر وسیع ہے، یہ سوال کرتا ہوں کہ تو میری مغفرت کرے''۔

## بَابُ: فِی الْاَكْلِ يَوْمَ الْفِطْرِ قَبْلَ اَنْ يَّخْرُجَ

## یہ باب ہے کہ عیدالفطر کے دن (نماز کے لیے) نکلنے سے پہلے کچھ کھانا

1754- حَدَّثَنَا جُبَارَةُ بْنُ الْمُغَلِّسِ حَدَّثَنَا هُشَيْمٌ عَنْ عُبَيْدِ اللّٰهِ بْنِ اَبِیْ بَكْرٍ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ كَانَ النَّبِیُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَخْرُجُ يَوْمَ الْفِطْرِ حَتّٰى يَطْعَمَ تَمَرَاتٍ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں: نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم عیدالفطر کے دن اس وقت تک تشریف نہیں لے جاتے تھے جب تک کچھ کھجوریں نہیں کھا لیتے تھے۔

---

1753: اس روایت کو نقل کرنے میں امام ابن ماجہ منفرد ہیں۔

1754: اخرجہ البخاری فی ''الصحیح'' رقم الحدیث: 953

1755- حَدَّثَنَا جُبَارَةُ بْنُ الْمُغَلِّسِ حَدَّثَنَا مَنْدَلُ بْنُ عَلِيٍّ حَدَّثَنَا عُمَرُ بْنُ صُهْبَانَ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَغْدُو يَوْمَ الْفِطْرِ حَتَّى يُغَدِّيَ أَصْحَابَهُ مِنْ صَدَقَةِ الْفِطْرِ

◆◆ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں: نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم عیدالفطر کے دن اس وقت تک تشریف نہیں لے جاتے تھے جب تک اپنے ساتھیوں کو صدقہ فطر میں سے کھانے کے لیے نہیں دے دیتے تھے۔

1756- حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ يَحْيَى حَدَّثَنَا أَبُو عَاصِمٍ حَدَّثَنَا ثَوَابُ بْنُ عُتْبَةَ الْمَهْرِيُّ عَنِ ابْنِ بُرَيْدَةَ عَنْ أَبِيهِ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ لَا يَخْرُجُ يَوْمَ الْفِطْرِ حَتَّى يَأْكُلَ وَكَانَ لَا يَأْكُلُ يَوْمَ النَّحْرِ حَتَّى يَرْجِعَ

◆◆ ابن بریدہ اپنے والد کا یہ بیان نقل کرتے ہیں: نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم عیدالفطر کے دن (نماز عید ادا کرنے کے لیے) اس وقت تک تشریف نہیں لے جاتے تھے جب تک کچھ کھا نہیں لیتے تھے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم عیدالاضحیٰ کے دن واپس آنے سے پہلے کچھ نہیں کھاتے تھے۔

## بَابُ: مَنْ مَاتَ وَعَلَيْهِ صِيَامُ رَمَضَانَ قَدْ فَرَّطَ فِيهِ

## یہ باب ہے کہ جو شخص فوت ہو جائے اور اس کے ذمے رمضان کے روزے ہوں جن میں اس نے کوتاہی کی تھی

1757- حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ يَحْيَى حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ حَدَّثَنَا عَبْثَرٌ عَنْ أَشْعَثَ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ سِيرِينَ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ مَاتَ وَعَلَيْهِ صِيَامُ شَهْرٍ فَلْيُطْعَمْ عَنْهُ مَكَانَ كُلِّ يَوْمٍ مِسْكِينٌ

◆◆ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما روایت کرتے ہیں: نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے:

"جو شخص فوت ہو جائے اور اس کے ذمے ایک مہینے کے روزے ہوں' تو ہر ایک دن کے عوض میں اس کی طرف سے ایک مسکین کو کھانا کھلا دیا جائے"۔

### میت کے ذمہ روزوں کے فدیہ میں فقہی مذاہب اربعہ

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا راوی ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جس شخص کا انتقال ہو جائے اور اس کے ذمہ روزے ہوں تو اس کی طرف سے اس کے ورثاء روزہ رکھیں (یعنی فدیہ دیں) (بخاری ومسلم)

جس شخص کا انتقال ہو جائے اور اس کے ذمہ روزے واجب ہوں تو اس کے بارے میں بھی علماء کے اختلافی مسلک ہیں

1755: اس روایت کو نقل کرنے میں امام ابن ماجہ منفرد ہیں۔

1756: اخرجہ الترمذی فی "الجامع" رقم الحدیث: 542

1757: اخرجہ الترمذی فی "الجامع" رقم الحدیث: 1953

چنانچہ اکثر علماء کہ جن میں حضرت امام ابوحنیفہ، حضرت امام مالک اور حضرت امام شافعی رحمہم اللہ بھی شامل ہیں یہ فرماتے ہیں کہ ایسے شخص کی طرف سے کوئی دوسرا روزہ نہ رکھے بلکہ اس کے ورثاء اس کے ہر روزہ کے بدلے ایک مسکین کو فدیہ دیں چنانچہ ان حضرات کی طرف سے اس حدیث کی یہی تاویل کی جاتی ہے کہ یہاں روزہ رکھنے سے مراد فدیہ دینا ہے کیونکہ فدیہ دینا بھی بمنزلہ روزہ رکھنے کے ہے اور اگلی حدیث اس توجیہ وتاویل کی بنیاد ہے۔

میت کی طرف سے روزہ رکھنے سے اس لیے منع کیا جاتا ہے کہ ایک حدیث میں جو اس باب کے آخر میں آ رہی ہے صراحت کے ساتھ اس کی ممانعت فرمائی گئی حضرت امام احمد حدیث کے ظاہری مفہوم پر عمل کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ میت کی طرف سے اس کا وارث روزے رکھے۔

مذکورہ بالا مسئلہ کے سلسلہ میں حنفیہ کا یہ مسلک بھی ہے کہ اگر مرنے والے فدیہ کے بارے میں وصیت کر جائے تو وارث پر میت کی طرف سے فدیہ مذکور ادا کرنا واجب ہے۔ جب کہ وہ فدیہ میت کی تہائی مال میں سے نکل سکتا ہو لہٰذا اگر فدیہ مقدار اس کے تہائی مال کے مقدار سے زائد ہوگی تو وارث پر فدیہ کی اس مقدار کی ادائیگی واجب نہیں جو تہائی مال سے زائد ہو۔ ہاں اگر وارث اس زائد مقدار کو بھی ادا کر دے گا تو نہ صرف یہ کہ وارث کا یہ عمل جائز شمار ہوگا بلکہ میت پر اس کا احسان بھی ہوگا، لیکن یہ بات ملحوظ رہے کہ یہ پورا مسئلہ اس صورت سے متعلق ہے جب کہ مرنے والے کے ذمہ وہ روزے ہوں جن کی قضا اس کے مرنے سے پہلے ممکن رہی ہو۔ مثلاً رمضان کا مہینہ گزر جانے کے بعد کسی ایسے مہینہ میں اس کا انتقال ہو جس میں وہ مرنے سے پہلے رمضان کے وہ روزے جو بیماری وغیرہ کی وجہ سے رکھنے سے رہ گئے تھے ان کی وہ قضا کر سکتا تھا، اور اگر رمضان کے کچھ روزے فوت ہو گئے ہوں (مثلاً رمضان ہی کے مہینہ میں اس کا انتقال ہوا ہو اور انتقال سے پہلے کچھ روزے رکھنے سے رہ گئے کہ جن کی قضا ممکن نہ ہو تو پھر ان کا تدارک یعنی ان روزوں کے بدلہ فدیہ دینا لازم ہے اور نہ مرنے والے پر فوت شدہ روزوں کا کوئی گناہ ہوگا چنانچہ تمام علماء کا یہی مسلک ہے البتہ طاؤس اور قتادہ کہتے ہیں کہ ان روزوں کا تدارک اور فدیہ بھی لازم ہوگا جن کی قضا کے ممکن ہونے سے پہلے ہی اس کا انتقال ہو گیا ہوگا۔

امام شافعی کا مسلک یہ ہے مرنے والا وصیت کرے یا نہ کرے۔ اس کے فوت شدہ روزوں کے بدلے اس کے کل مال میں سے فدیہ ادا کرنا ضروری ہے مذکورہ بالا مسئلہ میں حضرت امام احمد کا جو مسلک ہے وہ پہلی حدیث کی تشریح میں بیان کیا جا چکا ہے۔

حضرت نافع (تابعی) حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ سے اور وہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے نقل کرتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جس شخص کا انتقال ہو جائے اور اس کے ذمہ رمضان کے روزے ہوں تو اس کی طرف سے ہر روزہ کے بدلہ ایک مسکین کو کھانا کھلانا چاہئے۔ امام ترمذی نے اس روایت کو نقل کیا ہے اور کہا ہے کہ صحیح یہ ہے کہ یہ روایت ابن عمر رضی اللہ عنہ پر موقوف ہے یعنی یہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد گرامی نہیں ہے بلکہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ کا قول ہے۔

ہر روزہ کے بدلہ مسکین کو کھلانے کا مطلب یہ ہے کہ ہر روزہ کے بدلہ میں پونے دو سیر گیہوں یا ساڑھے تین سیر جو۔ یا اتنی ہی مقدار کی قیمت ادا کی جائے اور یہی مقدار نماز کے فدیہ کی بھی ہے کہ ہر نماز کے بدلہ اسی قدر فدیہ ادا کیا جائے۔ یہ حدیث جمہور علماء

کی دلیل ہے جن کا مسلک یہ ہے کہ اگر کسی مرنے والے کے ذمہ رمضان کے روزے ہوں تو اس کی طرف سے کوئی دوسرا شخص روزہ نہ رکھے بلکہ ورثاء اس کے بدلہ فدیہ ادا کریں اس سے پہلے جو حدیث گزری ہے غالب امکان ہے کہ وہ منسوخ ہو اور یہ حدیث ناسخ ہو، لیکن جیسا کہ اوپر بتایا جاچکا ہے اس حدیث کو منسوخ نہ قرار دے کر اس کی جو تاویل کی جاتی ہے اس کی بنیاد یہی حدیث ہے۔

یہ روایت اگرچہ موقوف ہے جیسا کہ امام ترمذی نے فرمایا لیکن حکم میں مرفوع (ارشاد رسول) ہی کے ہے کیونکہ اس قسم کے تشریعی امور کوئی بھی صحابی اپنی عقل سے بیان نہیں کرسکتا لہذا حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ نے یہ مضمون آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ضرور سنا ہوگا جب ہی انہوں نے اسے نقل کیا۔

## فدیہ کی مقدار کا بیان

ہر دن کے روزے کے بدلے فدیہ کی مقدار نصف صاع یعنی ایک کلو ۲۴۳ گرام گیہوں یا اس کی مقدار ہے فدیہ اور کفارہ میں جس طرح تملیک جائز ہے اسی طرح اباحت طعام بھی جائز ہے یعنی چاہے تو ہر دن کے بدلے مذکورہ بالا مقدار کسی محتاج کو دے دی جائے اور چاہے ہر دن دونوں وقت بھوکے کو پیٹ بھر کر کھانا کھلا دیا جائے دونوں صورتیں جائز ہیں۔ صدقہ فطر کے برخلاف کہ اس میں زکوۃ کی طرح تملیک ہی ضروری ہے اس بارے میں یہ اصول سمجھ لیجئے کہ جو صدقہ لفظ اطعام یا طعام (کھلانے) کے ساتھ مشروع ہے اس میں تملیک اور اباحت دونوں جائز ہیں اور جو صدقہ لفظ ایتاء یا ادا کے ساتھ مشروع ہے اس میں تملیک شرط اور ضروری ہے اباحت قطعاً جائز نہیں ہے۔

## دوسروں کی طرف سے نماز پڑھنے یا روزہ رکھنے میں مذاہب اربعہ

حضرت امام مالک رحمۃ اللہ کے بارے میں مروی ہے کہ ان تک یہ روایت پہنچی ہے کہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ سے پوچھا جاتا تھا کہ کیا کوئی شخص کسی دوسرے کی طرف سے نماز پڑھ سکتا ہے یا کسی دوسرے کی طرف سے روزہ رکھ سکتا ہے؟ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ اس کے جواب میں فرمایا کرتے تھے کہ نہ تو کوئی شخص کسی دوسرے کی طرف سے نماز پڑھے اور نہ کسی دوسرے کی طرف سے روزے رکھے۔ (مؤطا امام مالک، کتاب الصوم)

حضرت امام مالک، ابوحنیفہ اور حضرت امام شافعی کا مسلک یہی ہے کہ نماز روزہ کسی کی طرف سے کرنا تا کہ وہ بری الذمہ ہو جائے درست نہیں ہے ہاں احناف کے نزدیک یہ جائز ہے کہ کوئی شخص اپنے کسی بھی عمل کا ثواب خواہ وہ نماز ہو یا روزہ وغیرہ کسی دوسرے کو بخش سکتا ہے۔

حضرت امام احمد بن حنبل علیہ الرحمہ کا مذہب یہ ہے کہ جو شخص فوت ہوگیا حالانکہ اس نے روزوں کی منت مانی تھی تو اس کا ولی اس کی طرف سے روزہ رکھے گا۔ اور اگر کوئی شخص فوت ہوا جس پر رمضان کے روزے تھے تو ولی اس کی طرف سے روزہ نہ رکھے بلکہ اس پر واجب ہے کہ اس کے مال سے فدیہ ادا کردے۔ (اکمال اکمال المعلم، ج ۳، ص ۲۶۲، بیروت)

# بَابُ: مَنْ مَاتَ وَعَلَيْهِ صِيَامٌ مِنْ نَذْرٍ

## یہ باب ہے کہ جو شخص فوت ہو جائے اور اس کے ذمے نذر کا روزہ لازم ہو

**1758**- حَدَّثَنَا عَبْدُ اللَّهِ بْنُ سَعِيدٍ حَدَّثَنَا أَبُو خَالِدٍ الْأَحْمَرُ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ مُسْلِمٍ الْبَطِينِ وَالْحَكَمِ وَسَلَمَةَ بْنِ كُهَيْلٍ عَنْ سَعِيدِ بْنِ جُبَيْرٍ وَعَطَاءٍ وَمُجَاهِدٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ جَاءَتِ امْرَأَةٌ إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَتْ يَا رَسُولَ اللَّهِ إِنَّ أُخْتِي مَاتَتْ وَعَلَيْهَا صِيَامُ شَهْرَيْنِ مُتَتَابِعَيْنِ قَالَ أَرَأَيْتِ لَوْ كَانَ عَلَى أُخْتِكِ دَيْنٌ أَكُنْتِ تَقْضِينَهُ قَالَتْ بَلَى قَالَ فَحَقُّ اللَّهِ أَحَقُّ

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں: ایک عورت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئی اس نے عرض کی: یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! میری بہن کا انتقال ہوگیا ہے اس کے ذمے مسلسل دو ماہ کے روزے لازم تھے۔

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے دریافت کیا: تمہارا کیا خیال ہے؟ اگر تمہاری بہن کے ذمے قرض ہوتا' تو کیا تم اسے ادا کر دیتیں؟ اس نے جواب دیا: جی ہاں۔

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تو اللہ تعالیٰ اس بات کا زیادہ حقدار ہے کہ (اس کے قرض کو ادا کیا جائے)

**1759**- حَدَّثَنَا زُهَيْرُ بْنُ مُحَمَّدٍ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ عَنْ سُفْيَانَ عَنْ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ عَطَاءٍ عَنِ ابْنِ بُرَيْدَةَ عَنْ أَبِيهِ قَالَ جَاءَتِ امْرَأَةٌ إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَتْ يَا رَسُولَ اللَّهِ إِنَّ أُمِّي مَاتَتْ وَعَلَيْهَا صَوْمٌ أَفَأَصُومُ عَنْهَا قَالَ نَعَمْ

ابن بریدہ اپنے والد کا یہ بیان نقل کرتے ہیں: ایک خاتون نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئی اس نے عرض کی: یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! میری والدہ کا انتقال ہو گیا ہے ان کے ذمے ایک روزہ تھا کیا میں ان کی طرف سے ایک روزہ رکھ لوں: نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے جواب دیا: جی ہاں۔

اور روزے کی دوسری قسم وہ ہے کسی شخص کے ذمہ پر واجب ہے۔ جس طرح رمضان کے روزوں کی قضاء اور کفارے کے روزے ہیں۔ لہٰذا یہ روزہ جائز نہیں مگر جب وہ رات کو ہی اس کی نیت کر لے۔ کیونکہ یہ غیر معین روزہ ہے لہٰذا ابتداء میں اس روزے کی تعیین ضروری ہے جبکہ نفلی روزہ خواہ وہ کسی بھی طرح کا ہو اس کی نیت زوال سے پہلے پہلے جائز ہے۔ جبکہ اس میں حضرت امام مالک علیہ الرحمہ کا اختلاف ہے۔ کیونکہ وہ اس حدیث کے مطلق ہونے سے استدلال کرتے ہیں ہم نے روایت کی ہے۔ کہ

1758: اخرجہ البخاری فی "الصحیح" رقم الحدیث: 1953 ' اخرجہ مسلم فی "الصحیح" رقم الحدیث: 2688 ' ورقم الحدیث: 2689 ' ورقم الحدیث: 2690 ' اخرجہ ابوداؤد فی ''السنن'' رقم الحدیث: 3310 ' اخرجہ الترمذی فی ''الجامع'' رقم الحدیث: 716 ' ورقم الحدیث: 717

1759: اخرجہ مسلم فی "الصحیح" رقم الحدیث: 2692 ' ورقم الحدیث: 2693 ' ورقم الحدیث: 2694 ' ورقم الحدیث: 2695 ' اخرجہ ابوداؤد فی ''السنن'' رقم الحدیث: 1656 ' ورقم الحدیث: 2877 ' اخرجہ الترمذی فی ''الجامع'' رقم الحدیث: 667 ' ورقم الحدیث 928 ' اخرجہ ابن ماجہ فی ''السنن'' رقم الحدیث 2394

نبی کریم ﷺ نے روزے کے بغیر صبح کرنے کے بعد فرمایا: کہ میں اب میں روزے دار ہوں اور یہ دلیل بھی کہ اس کی مشروعیت رمضان کے سوا نفل میں ہے۔اور یہ دلیل بھی ہے دن کے اول حصے میں رکنے والا ہو جانا نیت پر موقوف ہے۔اسی دلیل کی وجہ سے جو ہم نے ذکر کی ہے۔اور اگر اس نے زوال کے بعد نیت تو جائز نہیں ہے جبکہ حضرت امام شافعی علیہ الرحمہ فرماتے ہیں جائز ہے۔ اور اس کا روزہ اسی وقت سے شمار ہوگا جب اس نے نیت کی ہے۔کیونکہ امام شافعی علیہ الرحمہ کے نزدیک نفلی روزے حصوں میں تقسیم ہو جاتا ہے۔کیونکہ نفلی روزہ نشاط (نئی بنیاد) پر مبنی ہے۔کیونکہ ممکن ہو اس کے لئے وقت زوال کے نشاط ہو لیکن اس کی شرط یہ ہے کہ دن کے اول حصے میں رکنے والا ہو۔جبکہ ہمارے نزدیک دن کے حصے میں امساک کی وجہ سے ہی روزے دار ہو جائے گا۔اس لئے نفس کو مغلوب کرنے والی عبادت یہی ہے اور یہ عبادت امساک سے ثابت ہو جاتی ہے۔لہذا دن کے اکثر حصے کے ساتھ نیت کے اقتران کا اعتبار کیا جائے گا۔

## نذر شرعی کی شرائط کا بیان

نذر یا شرعی منت جس کے ماننے سے شرعاً اس کا پورا کرنا واجب ہوتا ہے۔اس کے لیے مطلقاً چند شرطیں ہیں۔

۱-ایسی چیز کی منت ہو کہ اس کی جنس سے کوئی چیز شرعاً واجب ہو۔لہذا عیادت مریض اور مسجد میں جانے اور جنازے کے ساتھ جانے کی منت نہیں ہو سکتی۔

۲-وہ عبادت خود مقصود بالذات ہو کسی دوسری عبادت کے لیے وسیلہ نہ ہو لہذا وضو و غسل کی منت صحیح نہیں۔

۳-اس چیز کی منت نہ ہو جو شرع نے خود اس پر واجب کی ہے۔خواہ فی الحال یا آئندہ لہذا آج کی ظہر یا کسی فرض نماز کی منت صحیح نہیں کہ یہ چیزیں تو خود ہی واجب ہیں۔

۴-جس چیز کی منت مانی ہو وہ خود اپنی ذات سے کوئی گناہ کی بات نہ ہو۔اور اگر کسی اور وجہ سے گناہ ہو تو منت صحیح ہو جائے گی۔مثلاً عید کے دن روزہ رکھنا منع ہے۔اگر اس کی منت مانی تو منت ہو جائے گی۔

۵-اگرچہ حکم یہ ہے کہ اس دن نہ رکھے بلکہ کسی دوسرے دن رکھے کہ یہ منت عارضی ہے۔یعنی عید کے دن ہونے کی وجہ سے خود روزہ ایک جائز چیز ہے۔

۶-ایسی چیز کی منت نہ ہو جس کا ہونا محال ہو۔مثلاً یہ منت مانی کہ کل گذشتہ میں روز رکھوں گا کہ یہ منت صحیح نہیں۔

(فتاویٰ عالمگیری، کتاب الصوم)

## ہر واجب روزہ میں نیت ضروری ہے جیسے قضا یا کفارہ کے روزے ہیں

حدیث میں ہے۔

من لم یبیت الصیام من اللیل فلا صیام له (سنن نسائی) اس شخص کا روزہ نہیں جس نے رات ہی سے روزہ کی نیت نہ کی ہو۔

رات میں کسی بھی وقت نیت کی جاسکتی ہے خواہ فجر سے ایک منٹ پہلے ہی کیوں نہ ہو۔ نیت کسی کام کے کرنے کے لئے دل کے عزم کا نام ہے۔ جسے علم ہو کہ کل رمضان ہے اور اس نے روزہ کا ارادہ کرلیا تو یہ اس کی نیت ہو گئی، اور جس نے دن میں روزہ چھوڑنے کی نیت کی اور روزہ نہ چھوڑا، تو راجح قول کے مطابق اس کا روزہ صحیح ہے، جیسے کسی نے نماز میں بات کرنے کا ارادہ کیا اور بات نہیں کی۔ بعض اہل علم کا خیال ہے کہ صرف روزہ توڑنے کی نیت کی بنیاد پر ہی وہ مُفطر مانا جائے گا لہٰذا اس روزہ کی قضا کرلے تو بہتر ہے۔ مرتد ہوجانے سے نیت باطل ہوجاتی ہے اس مسئلہ میں کسی کا اختلاف نہیں۔

رمضان میں روزے رکھنے والا روزانہ تجدید نیت کا پابند نہیں، بلکہ مہینہ کے شروع میں نیت کرلے تو کافی ہے۔ سفر یا مرض کی وجہ سے روزہ کی نیت چھوڑ کر افطار کرلے، تو پھر عذر ختم ہوجانے کے بعد تجدید نیت ضروری ہے۔

مطلق نفلی روزہ کے لئے رات سے نیت کرنا ضروری نہیں ہے، حضرت عائشہ رضی اللہ عنہ کی حدیث ہے، فرماتی ہیں: دخل علی رسول اللہ ﷺ ذات یوم فقال: ھل عندکم شیء؟ فقلنا: لا، قال: فإنی إذًا صائم (صحیح مسلم، مسند احمد ج۶، ص۲۰۷، بیروت)

ہمارے پاس رسول اللہ ﷺ ایک روز تشریف لائے اور فرمایا: کیا کھانے کے لئے کوئی چیز ہے؟ میں نے کہا نہیں۔ تو آپ ﷺ نے فرمایا: پھر میں روزہ رکھ لیتا ہوں۔

اگر کوئی خاص نفلی روزہ جیسے عرفہ یا عاشورا کا روزہ ہو تو رات ہی سے نیت کرلینا بہتر ہے۔

جس شخص نے واجب روزہ رکھا جیسے قضا، نذر یا کفارہ کا روزہ تو اسے چاہئے کہ اسے پورا کرے۔ بغیر عذر کے روزہ توڑنا جائز نہیں البتہ نفلی روزے کے بارے میں حکم رسول ﷺ ہے۔

الصائم المتطوع امیر نفسه إنْ شاء صام وإن شاء افطر (مسند احمد، ج۶، ص۳۴۱، بیروت)

نفلی روزہ رکھنے والا خود مختار ہے، چاہے تو پورا کرے یا روزہ توڑ دے۔

## بَابُ: فِيْمَنْ اَسْلَمَ فِيْ شَهْرِ رَمَضَانَ

## یہ باب ہے کہ جو شخص رمضان کے مہینے میں اسلام قبول کرلے

**1760**- حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ يَحْيٰى حَدَّثَنَا اَحْمَدُ بْنُ خَالِدٍ الْوَهْبِيُّ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ اِسْحٰقَ عَنْ عِيْسَى بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَالِكٍ عَنْ عَطِيَّةَ بْنِ سُفْيَانَ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ رَبِيْعَةَ قَالَ حَدَّثَنَا وَفْدُنَا الَّذِيْنَ قَدِمُوْا عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِاِسْلَامِ ثَقِيْفٍ قَالَ وَقَدِمُوْا عَلَيْهِ فِيْ رَمَضَانَ فَضَرَبَ عَلَيْهِمْ قُبَّةً فِي الْمَسْجِدِ فَلَمَّا اَسْلَمُوْا صَامُوْا مَا بَقِيَ عَلَيْهِمْ مِنَ الشَّهْرِ

◈ عطیہ بن سفیان بیان کرتے ہیں: اس وفد کے افراد نے ہمیں یہ حدیث سنائی ہے، جس کا تعلق ثقیف قبیلے سے تھا اور

1760: اس روایت کو نقل کرنے میں امام ابن ماجہ منفرد ہیں۔

وہ لوگ اسلام قبول کرنے کے لیے نبی کریم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے تھے' وہ لوگ رمضان کے مہینے میں نبی کریم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے تھے' تو نبی کریم ﷺ نے ان کے لیے مسجد میں خیمہ لگوادیا تھا' جب ان حضرات نے اسلام قبول کرلیا' تو ان حضرات نے باقی مہینے کے روزے رکھے تھے۔

## جب کافر طلوع فجر کے بعد اسلام لایا تو روزے کا حکم

علامہ بدرالدین عینی حنفی علیہ الرحمہ لکھتے ہیں کہ محیط میں ہے۔ جب کافر طلوع کے بعد اسلام لایا تو اس کا فرضی یا نفلی روزہ صحیح نہیں ہے۔ اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ اس کا نفلی روزہ صحیح ہے اور ظاہر الروایت میں ہے صحیح نہیں ہے۔

حضرت امام ابو یوسف علیہ الرحمہ کے نزدیک اس کا فرض روزہ اس لئے صحیح نہیں ہے کہ وہ اس کا اہل نہیں ہے۔ جبکہ فقہاء احناف نے کہا ہے کہ وہ حائض کی طرح بقیہ رمضان میں امساک کرے۔

امام مالک، امام داؤد نے کہا ہے اس کا مساک مستحب ہے۔ اس کے لئے امساک لازم نہیں ہے کیونکہ اس شخص پر ظاہری و باطنی طور پر روزہ فرض نہیں ہے۔ جس طرح حالت عذر میں ہوتا ہے۔ (البنایہ شرح الہدایہ ج ۴ ص ۳۴۸، حقانیہ ملتان)

## بقیہ دن کے امساک میں مذاہب اربعہ

علامہ ابن قدامہ رحمہ اللہ تعالیٰ "المغنی" میں رقمطراز ہیں: "جس شخص کے لیے ظاہر اور باطنی طور پر دن کے شروع میں روزہ نہ رکھنا مباح ہو مثلاً حائضہ اور نفاس والی عورت، اور مسافر، بچہ، مجنون و پاگل، کافر، اور مریض، جب دن کے دوران ان کا عذر زائل ہو جائے تو حائضہ اور نفاس والی عورت پاک ہو جائے، اور مسافر مقیم، اور بچہ بالغ ہو جائے، اور مجنون عقلمند، اور کافر اسلام قبول کر لے، اور بے روزہ مریض شفایاب ہو جائے تو اس میں دو روایتیں ہیں۔

پہلی: ان کے لیے دن کا باقی حصہ بغیر کھائے پیئے گزارنا لازم ہے، امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کا یہی قول ہے۔ دوسری روایت: ان پر کھانے پینے سے رکنا لازم نہیں، امام مالک، امام شافعی رحمہم اللہ کا یہی قول ہے، اور ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے مروی ہے کہ: جس نے دن کی ابتدا میں کھایا تو وہ دن کے آخر میں بھی کھائے۔

اور اسی طرح جب مسافر سفر سے واپس پلٹ آئے، تو میری طرف سے یہ کلام صحیح ہے، اور امام احمد رحمہ اللہ تعالیٰ کی ایک روایت یہی ہے، اور امام مالک اور امام شافعی رحمہما اللہ تعالیٰ کا بھی مسلک یہی ہے۔

اور عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ: (جس نے دن کے پہلے حصہ میں کھایا وہ دن کے آخری حصہ میں بھی کھائے۔

اور جابر بن یزید (یہ ابوشعثاء تابعین میں سے ایک فقیہ امام ہیں) رحمہ اللہ سے مروی ہے کہ وہ سفر سے واپس آئے تو انہوں نے اپنی بیوی کو دیکھا کہ وہ اسی دن حیض سے پاک ہوئی ہے، تو انہوں نے اس سے جماع کیا یہ دونوں اثر المغنی میں ذکر کیے گئے ہیں، اور ان کا کوئی تعاقب نہیں کیا گیا۔

اور اس لیے بھی کہ کھانے پینے سے رکنے کا کوئی فائدہ نہیں، کیونکہ اس دن کا روزہ تو اسی وقت صحیح ہوگا جب فجر سے رکھا گیا ہو۔
اور اس لیے بھی کہ رمضان کا علم ہونے کے باوجود ان کے لیے دن کیاول میں ظاہری اور باطنی طور پر کھانا پینا مباح کیا گیا ہے، اور اللہ سبحانہ وتعالیٰ نے تو طلوع فجر سے ممانعت کی ہے، اور ان لوگوں پر اس وقت روزہ واجب نہیں تھا، تو کھانے پینے سے رکنے کے حکم میں بھی نہیں آتے۔

اور اس لیے بھی کہ اللہ تعالیٰ نے مسافر پر چھوڑے ہوئے روزوں کے بدلے دوسرے دنوں میں گنتی پوری کرنا واجب کیا ہے، اور اسی طرح حائضہ عورت پر بھی، اور اگر ہم ان پر کھانا پینے سے رکنا واجب کریں تو اس پر ہم نے اللہ تعالیٰ سے واجب کردہ سے زیادہ کو واجب کر دیا؛ کیونکہ اس وقت ہم اس پر اس دن کی قضاء کے ساتھ دن کا باقی حصہ کھانے پینے سے رکنا بھی واجب کر رہے ہیں، تو اس طرح ہم نے اس پر دو چیزیں واجب کیں حالانکہ صرف ایک چیز ان ایام کی قضاء واجب ہے جس کے روزے نہیں رکھے، اور یہ عدم وجوب کی ظاہر ترین دلیل ہے.... لیکن اگر اس سے خرابی پیدا ہونے کا اندیشہ ہو تو اسے چاہیے کہ وہ اعلانیہ طور پر نہ کھائے پیئے۔ (المغنی، ابواب الصیام)

اور امام نووی رحمہ اللہ تعالیٰ "المجموع" میں کہتے ہیں۔ "جب مسافر رمضان میں دن کے دوران سفر سے واپس پلٹ آئے اور اس نے روزہ نہ رکھا ہو اور اپنی بیوی کو دن کے دوران حیض یا نفاس سے پاک پائے یا بیماری سے اس کی بیوی دن میں شفایاب ہوگئی ہو اور اس نے روزہ نہ رکھا ہو تو وہ اس سے ہم بستری کر سکتا ہے، ہمارے نزدیک بغیر کسی اختلاف کے اس پر کوئی کفارہ نہیں۔ (المجموع للنووی (6 / 174)

## بَابُ: فِي الْمَرْاَةِ تَصُوْمُ بِغَيْرِ اِذْنِ زَوْجِهَا

## یہ باب ہے کہ عورت کا اپنے شوہر کی اجازت کے بغیر (نفلی) روزے رکھنا

**1761**-حَدَّثَنَا هِشَامُ بْنُ عَمَّارٍ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ بْنُ عُيَيْنَةَ عَنْ اَبِي الزِّنَادِ عَنِ الْاَعْرَجِ عَنْ اَبِي هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا تَصُوْمُ الْمَرْاَةُ وَزَوْجُهَا شَاهِدٌ يَوْمًا مِّنْ غَيْرِ شَهْرِ رَمَضَانَ اِلَّا بِاِذْنِهٖ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ فرمان نقل کرتے ہیں:

"کوئی بھی عورت اپنے شوہر کی موجودگی میں رمضان کے علاوہ اور کوئی روزہ نہ رکھے البتہ اس کی اجازت سے رکھ سکتی ہے"۔

**1762**-حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ يَحْيٰى حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ حَمَّادٍ حَدَّثَنَا اَبُوْ عَوَانَةَ عَنْ سُلَيْمَانَ عَنْ اَبِي صَالِحٍ عَنْ اَبِي سَعِيْدٍ قَالَ نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ النِّسَاءَ اَنْ يَّصُمْنَ اِلَّا بِاِذْنِ اَزْوَاجِهِنَّ

1761: اخرجہ الترمذی فی "الجامع" رقم الحدیث: 782

1762: اس روایت کو نقل کرنے میں امام ابن ماجہ منفرد ہیں۔

◆◆ حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں: نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے خواتین کو اس بات سے منع کیا ہے وہ اپنے شوہر کی اجازت کے بغیر (نفلی) روزے رکھیں۔

## بَابُ: فِيمَنْ نَزَلَ بِقَوْمٍ فَلا يَصُومُ اِلَّا بِاِذْنِهِمْ

## یہ باب ہے کہ جب کوئی شخص کسی دوسرے کے ہاں پڑاؤ کرے تو وہ ان کی اجازت کے بغیر (نفلی) روزہ نہ رکھے

**1763**-حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ يَحْيَى الْاَزْدِيُّ حَدَّثَنَا مُوسَى بْنُ دَاوُدَ وَخَالِدُ بْنُ اَبِي يَزِيدَ قَالَا حَدَّثَنَا اَبُو بَكْرٍ الْمَدَنِيُّ عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ عَنْ اَبِيهِ عَنْ عَائِشَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِذَا نَزَلَ الرَّجُلُ بِقَوْمٍ فَلَا يَصُومُ اِلَّا بِاِذْنِهِمْ

◆◆ سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ فرمان نقل کرتی ہیں، جب کوئی شخص کسی کے ہاں پڑاؤ کرے تو وہ ان کی اجازت کے بغیر (نفلی) روزہ نہ رکھے۔

## بَابُ: فِيمَنْ قَالَ الطَّاعِمُ الشَّاكِرُ كَالصَّائِمِ الصَّابِرِ

## یہ باب ہے کہ شکر کر کے کھانے والا، صبر کر کے روزہ رکھنے والے کی مانند ہے

### صبر کرنے کی فضیلت کا بیان

**1764**-حَدَّثَنَا يَعْقُوبُ بْنُ حُمَيْدِ بْنِ كَاسِبٍ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مَعْنٍ عَنْ اَبِيهِ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ الْاُمَوِيِّ عَنْ مَعْنِ بْنِ مُحَمَّدٍ عَنْ حَنْظَلَةَ بْنِ عَلِيٍّ الْاَسْلَمِيِّ عَنْ اَبِي هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنَّهُ قَالَ الطَّاعِمُ الشَّاكِرُ بِمَنْزِلَةِ الصَّائِمِ الصَّابِرِ

◆◆ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ فرمان نقل کرتے ہیں، شکر کر کے کھانے والا، صبر کر کے روزہ رکھنے والے کی حیثیت رکھتا ہے۔

شرح

حضرت ابوقتادہ کہتے ہیں کہ ایک شخص نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! مجھے بتایئے اگر میں اللہ کی راہ میں مارا جاؤں اس حال میں کہ میں صبر کرنیوالا اور ثواب کا خواہش مند ہوں (یعنی میں دکھانے سنانے کی غرض سے نہیں بلکہ محض اللہ تعالیٰ کی رضا وخوشنودی کی خاطر اور ثواب کی طلب میں جہاد کروں) اور اس طرح جہاد کروں کہ میدان جنگ میں دشمن کو پیٹھ نہ دکھاؤں بلکہ

1763: اس روایت کو نقل کرنے میں امام ابن ماجہ منفرد ہیں۔

1764: اس روایت کو نقل کرنے میں امام ابن ماجہ منفرد ہیں۔

ان کے سامنے سینہ سپر رہوں (یہاں تک کہ میں لڑتے لڑتے مارا جاؤں) تو کیا اللہ تعالیٰ میرے گناہوں کو معاف کر دے گا؟ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جواب دیا کہ ہاں! پھر جب وہ شخص اپنے سوال کا جواب پا کر واپس ہوا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اسے آواز دی اور فرمایا کہ ہاں اللہ تعالیٰ تمہارے گناہ یقیناً معاف کر دے گا مگر قرض کو معاف نہیں کرے گا مجھ سے جبرائیل نے یہی کہا ہے۔ (مسلم)

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ حقوق العباد کا معاملہ بڑا سخت اور کٹھن ہے اللہ تعالیٰ اپنے حقوق یعنی عبادات وطاعات میں کوتاہی اور گناہ ومعصیت کو معاف کر دیتا ہے مگر بندوں کے حقوق یعنی قرض وغیرہ کو معاف نہیں کرتا نیز اس حدیث سے یہ بھی معلوم ہوا کہ حضرت جبرائیل علیہ السلام آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم تک اللہ تعالیٰ کا صرف وہی پیغام نہیں پہنچاتے تھے جو قرآن کریم کی شکل میں ہمارے سامنے ہے بلکہ اس کے علاوہ بھی دیگر ہدایات واحکام پہنچاتے رہتے تھے۔

حضرت عبداللہ بن عمر کہتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا شہید کے تمام (صغیرہ اور کبیرہ) گناہ معاف کر دیئے جاتے ہیں مگر دین یعنی حقوق کی معافی نہیں ہوتی۔ (مسلم، مشکوٰۃ شریف: جلد سوم: حدیث نمبر 132)

دین سے مراد حقوق العباد ہیں جس کا مطلب یہ ہے کہ کسی شخص پر بندہ کا کوئی حق ہو یعنی خواہ اس کے ذمہ کسی کا مال ہو یا اس نے کسی کا ناحق خون کیا ہو یا کسی کی آبروریزی کی ہو یا کسی کو برا کہا ہو یا کسی کی غیبت کی ہو تو اگر وہ شخص شہید بھی ہو جائے تب بھی یہ چیزیں معاف نہیں کی جائیں گی کیونکہ اللہ تعالیٰ بندوں کے حقوق کسی حال میں معاف نہیں کرتا۔ لیکن ابن مالک کہتے ہیں کہ بعض علماء کا یہ قول ہے کہ اس حدیث کا تعلق شہداء بر" یعنی بری جنگ میں شہید ہونیوالوں سے ہے بحری جنگ میں شہید ہونیوالے اس سے مستثنیٰ ہیں کیونکہ ابن ماجہ نے ابوامامہ کی یہ مرفوع روایت نقل کی ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ بحری جنگ میں شہید ہونیوالوں کے تمام گناہ حتیٰ کہ دین (یعنی حقوق العباد) بھی بخشے جاتے ہیں۔

**1765** -حَدَّثَنَا اِسْمٰعِيْلُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ الرَّقِّيُّ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ جَعْفَرٍ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْعَزِيْزِ بْنُ مُحَمَّدٍ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ اَبِىْ حُرَّةَ عَنْ عَمِّهٖ حَكِيْمِ بْنِ اَبِىْ حُرَّةَ عَنْ سِنَانِ بْنِ سَنَّةَ الْاَسْلَمِيِّ صَاحِبِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الطَّاعِمُ الشَّاكِرُ لَهٗ مِثْلُ اَجْرِ الصَّائِمِ الصَّابِرِ

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابی حضرت سنان بن سنہ اسلمی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں: نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے: ''شکر کر کے کھانے والے کو صبر کر کے روزہ رکھنے والے کی مانند اجر ملے گا''۔

## بَابُ: فِىْ لَيْلَةِ الْقَدْرِ

### یہ باب شب قدر کے بیان میں ہے

**1766** -حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِىْ شَيْبَةَ حَدَّثَنَا اِسْمٰعِيْلُ ابْنُ عُلَيَّةَ عَنْ هِشَامِ الدَّسْتُوَائِيِّ عَنْ يَحْيٰى بْنِ اَبِىْ

1765: اس روایت کو نقل کرنے میں امام ابن ماجہ منفرد ہیں۔

كَثِيرٍ عَنْ أَبِي سَلَمَةَ عَنْ أَبِي سَعِيدٍ الْخُدْرِيِّ قَالَ اعْتَكَفْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْعَشْرَ الْأَوْسَطَ مِنْ رَمَضَانَ فَقَالَ إِنِّي أُرِيتُ لَيْلَةَ الْقَدْرِ فَأُنْسِيتُهَا فَالْتَمِسُوهَا فِي الْعَشْرِ الْأَوَاخِرِ فِي الْوَتْرِ

◄► حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں: ہم نے نبی کریم ﷺ کے ساتھ رمضان کے درمیانی عشرے کا اعتکاف کیا' نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا: مجھے شب قدر دکھائی گئی تھی' لیکن پھر مجھے وہ بھلا دی گئی تو تم لوگ آخری عشرے کی طاق راتوں میں اسے تلاش کرو۔

شرح

شب قدر کی ایک بڑی فضیلت یہ ہے کہ اس کے متعلق قرآن کریم میں پوری سورۃ نازل ہوئی ہے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہوا، "بے شک ہم نے اسے (قرآن کو) شب قدر میں اتارا۔ اور تم نے کا جانا کیا ہے شب قدر ہزار مہینوں سے بہتر (ہے) اس میں فرشتے اور جبریل اترتے ہیں اپنے رب کے حکم سے ہر کام کے لیے۔ وہ سلامتی ہے صبح چمکنے تک"۔ (سورۃ القدر، کنز الایمان)

اس سورہ سے معلوم ہوا کہ شب قدر ایسی بابرکت اور عظمت و بزرگی والی رات ہے:

۱- جو ہزار مہینوں سے بہتر ہے۔
۲- اسی رات میں قرآن حکیم لوحِ محفوظ سے آسمانِ دنیا پر نازل ہوا۔
۳- اسی رات میں فرشتے اور جبریل علیہ السلام زمین پر اترتے ہیں۔
۴- اسی رات میں صبح طلوع ہونے تک خیر و برکت نازل ہوتی ہے اور یہ رات سلامتی ہی سلامتی ہے۔

## شبِ قدر ملنے کا سبب

امام مالک رضی اللہ عنہ، فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے جب پہلی امتوں کے لوگوں کی عمروں پر توجہ فرمائی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنی امت کے لوگوں کی عمریں کم معلوم ہوئیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ خیال فرمایا کہ جب گزشتہ لوگوں کے مقابلے میں ان کی عمریں کم ہیں تو ان کی نیکیاں بھی کم رہیں گی اس پر اللہ تعالیٰ نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو شبِ قدر عطا فرمائی جو ہزار مہینوں سے بہتر ہے۔ (موطا امام مالک ص ۲۶۰)

حضرت مجاہد رضی اللہ عنہ، فرماتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے بنی اسرائیل کے ایک نیک شخص کا ذکر فرمایا جس نے ایک ہزار ماہ تک راہِ خدا میں جہاد کے لیے ہتھیار اٹھائے رکھے۔ صحابہ کرام کو اس پر تعجب ہوا تو اللہ تعالیٰ نے یہ سورۃ نازل فرمائی اور ایک رات یعنی شب قدر کی عبادت کو اس مجاہد کی ہزار مہینوں کی عبادت سے بہتر قرار دیا۔ (سنن الکبریٰ بیہقی ج ۴ ص ۳۰۶، تفسیر ابن جریر)

1766: اخرجہ البخاری فی "الصحیح" رقم الحدیث: 669 'ورقم الحدیث: 813 'ورقم الحدیث: 836 'ورقم الحدیث: 2016 'ورقم الحدیث: 2018 'ورقم الحدیث: 2026 'ورقم الحدیث: 2027 'اخرجہ مسلم فی "الصحیح" رقم الحدیث: 2761 'ورقم الحدیث: 2762 'ورقم الحدیث: 2763 'ورقم الحدیث: 2764 'اخرجہ ابوداؤد فی "السنن" رقم الحدیث: 894 'ورقم الحدیث: 895 'ورقم الحدیث: 911 'ورقم الحدیث: 1382 'اخرجہ النسائی فی "السنن" رقم الحدیث: 1094 'ورقم الحدیث: 1355 'اخرجہ ابن ماجہ فی "السنن" رقم الحدیث: 1775

## لیلۃ القدر کی وجہ تسمیہ کا بیان

اس مقدس اور مبارک رات کا نام لیلۃ القدر رکھے جانے کی چند حکمتیں پیش خدمت ہیں۔

۱- قدر کے ایک معنی مرتبے کے ہیں اس بناء پر یہ کہا جا سکتا ہے کہ اس رات کی عظمت و بزرگی اور اعلیٰ مرتبے کی وجہ سے اس کا نام لیلۃ القدر یعنی اعلیٰ مرتبے والی رات رکھا گیا ہے۔ اس رات میں عبادت کا مرتبہ بھی بہت اعلیٰ ہے جو کوئی اس رات میں عبادت کرتا ہے۔ وہ بارگاہِ الٰہی میں قدر و منزلت والا ہو جاتا ہے۔ اور اس رات کی عبادت کا مرتبہ یہ ہے کہ وہ ہزار مہینوں سے بہتر ہے۔ ایک اور حکمت لیلۃ القدر کی یہ ہے کہ اس رات میں عظمت و بلند مرتبہ والی کتاب نازل ہوئی ہے کتاب اور وحی لے کر آنے والے فرشتے جبرئیل علیہ السلام بھی بلند مرتبے والے ہیں اور یہ عظیم الشان کتاب قرآن حکیم جس محبوب رسول صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل ہوئی وہ بھی بڑی عظمت اور بلند مرتبے والے ہیں۔ سورۃ القدر میں اس لفظ "قدر" کے تین مرتبہ آنے میں شاید یہی حکمت ہے۔

۲- "قدر" کے ایک معنی تقدیر کے بھی ہیں اور چونکہ اس رات میں بندوں کی تقدیر کا وہ حصہ جو اس رمضان سے اگلے رمضان تک پیش آنے والا ہوتا ہے۔ وہ متعلقہ فرشتوں کو سونپ دیا جاتا ہے۔ اس لیے بھی اس رات کو شبِ قدر کہتے ہیں۔

## نزول قرآن

اللہ تعالیٰ نے شبِ قدر کی بڑی وجہ فضیلت یہ بیان فرمائی ہے کہ یہ نزول قرآن کی رات ہے۔ سورۃ الدخان میں ارشاد باری تعالیٰ ہے کہ قرآن کریم کو مبارک رات میں نازل کیا۔ اس مبارک معض مفسرین کرام نے شبِ برأت مراد لی ہے جیسا کہ پہلے مذکور ہوا۔ اور یہ بھی مشہور ہے کہ قرآن حکیم تیئیس برس کی مدت میں بتدریج نازل ہوا نیز اس کا نزول ربیع الاول میں شروع ہوا۔ شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ نے ان اقوال میں خوب تطبیق کی ہے وہ فرماتے ہیں، "شبِ قدر میں قرآن کریم لوحِ محفوظ سے یکبارگی آسمانِ دنیا پر بیت العزت میں نازل ہوا جب کہ اس کے نزول کا اندازہ اور لوحِ محفوظ کے نگہبانوں کو اس کا نسخہ نقل کر کے آسمانِ دنیا پر پہنچانے کا حکم اسی سال کی شبِ برأت میں ہوا۔ گویا قرآن حکیم کا نزول حقیقی ماہِ رمضان میں شبِ قدر کو ہوا اور نزول تقدیری اس سے پہلے شبِ برأت میں ہوا۔ اور سینۂ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم پر نزول قرآن کا آغاز ربیع الاول میں پیر کے دن ہوا اور تیئیس سال میں مکمل ہوا۔ (تفسیر عزیزی پارہ ۳۰ ص ۴۳۸)

## ہزار مہینوں سے بہتر

شبِ قدر کی دوسری وجہ فضیلت یہ ہے کہ اس رات کی عبادت کا ثواب ایک ہزار مہینوں کی عبادت سے بہتر ہے۔ یہ نکتہ قابلِ توجہ ہے۔ دوسرا نکتہ یہ ہے کہ ایک ہزار مہینوں کے تراسی سال اور چار ماہ بنتے ہیں پس اگر کوئی شخص ۸۳ سال اور چار ماہ تک دن رات مسلسل اخلاص کے ساتھ اللہ تعالیٰ کی عبادت کرے تو بھی ایک شبِ قدر کی عبادت اتنی طویل مدت کی عبادت سے افضل بہتر ہے جب کہ اس طویل مدت میں کوئی شبِ قدر نہ ہو۔ اسی طرح یوں بھی کہا جا سکتا ہے کہ اگر کوئی شخص شبِ قدر میں عبادت

کرے تو گویا اس نے ۸۳ سال اور چار ماہ اللہ تعالیٰ کی عبادت میں گزار دیے بلکہ اسے اس سے بہتر اجر ملے گا پھر اس پر بس نہیں، اگر طلب سچی ہو تو ہر سال شب قدر نصیب ہو سکتی ہے گویا ذرا سی محنت اور لگن سے کئی ہزار مہینوں سے زیادہ اجر و ثواب حاصل کیا جا سکتا ہے۔

## نزولِ ملائکہ

نور مجسم رحمت عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب شب قدر آتی ہے تو حضرت جبرئیل علیہ السلام فرشتوں کے جھرمٹ میں زمین پر اترتے ہیں اور اس شخص کے لیے دعائے رحمت کرتے ہیں جو کھڑا یا بیٹھا اللہ تعالیٰ کی عبادت کر رہا ہو۔

(مشکوۃ ج ا ص ۱۸۲، شعب الایمان للبیہقی ج ۳ ص ۳۴۳)

دوسری روایت میں یہ بھی ہے کہ حضرت جبرئیل علیہ السلام اور فرشتے اس شب میں عبادت کرنے والوں سے مصافحہ کرتے ہیں اور ان کی دعاؤں پر آمین کہتے ہیں یہاں تک کہ صبح ہو جاتی ہے۔ (فضائل الاوقات للبیہقی ص ۲۱۵)

علماء فرماتے ہیں کہ شب قدر میں عبادت کرنے والوں سے جب حضرت جبرئیل علیہ السلام اور فرشتے سلام و مصافحہ کرتے ہیں تو اس کی نشانی یہ ہوتی ہے کہ بدن کے رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں دلِ خشیت الٰہی سے لرزنے لگتا ہے اور اس پر رقت طاری ہو جاتی ہے اور آنکھوں سے آنسو جاری ہو جاتے ہیں۔

امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے تفسیر کبیر میں فرشتوں کے زمین پر اترنے کی متعدد وجوہ تحریر فرمائی ہیں جن میں سے چند ملاحظہ ہوں۔

۱- جب اللہ تعالیٰ نے فرمایا تھا کہ میں زمین میں اپنا خلیفہ بنانے والا ہوں تو فرشتوں نے کہا تھا یہ مخلوق زمین میں فساد پھیلائے گی اور خونریزی کرے گی۔ اللہ تعالیٰ انسان کی عزت و عظمت واضح کرنے کے لیے فرشتوں کو نازل فرماتا ہے کہ جاؤ اور دیکھو جن کے متعلق تم نے یہ کہا تھا وہ کیا کر رہے ہیں۔ دیکھ لو میرے بندے اس رات میں بستر و آرام کو چھوڑ کر میری خاطر عبادات میں مشغول ہیں اور مجھے راضی کرنے کے لیے آنسو بہاتے دعائیں مانگ رہے ہیں حالانکہ شب بیداری ان کے لیے فرض یا واجب نہیں بلکہ سنتِ مؤکدہ بھی نہیں صرف میرے محبوب رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے ترغیب دینے پر یہ اپنی نیند و آرام قربان کر کے ساری رات کے قیام پر مستعد ہیں۔ پھر فرشتے نازل ہوتے ہیں اور مومن کی عظمت کو سلام کرتے ہیں۔

۲- اللہ تعالیٰ نے مومنوں سے وعدہ فرمایا ہے کہ جنت میں ان کے پاس فرشتے آئیں گے۔ اور انہیں سلام کریں گے شب قدر میں فرشتوں کو نازل فرمانے کی ایک حکمت یہ بھی ہے کہ رب تعالیٰ گویا یہ بتانا چاہتا ہے اے میرے بندو! اگر تم دنیا میں میری عبادت میں مشغول رہے تو تمہارے پاس رحمت کے فرشتے آئیں گے اور تمہاری زیارت کر کے وہ تمہیں سلام کریں گے۔

۳- اللہ تعالیٰ نے شب قدر کی فضیلت و برکت اہل امین کے لیے رکھی جو یہاں رب تعالیٰ کی عبادت کریں، چنانچہ فرشتے اسی لیے زمین پر آتے ہیں تاکہ وہ بھی یہاں آ کر اللہ تعالیٰ کی عبادت کریں اور شب قدر کے کثیر اجر و ثواب کے مستحق ہو جائیں۔ اس کی مثال ایسی ہے جیسے کوئی شخص مکہ مکرمہ اس نیت سے جائے کہ وہاں عبادت کا اجر و ثواب زیادہ ملتا ہے اسی طرح فرشتے شب قدر میں

زمین پر اترتے ہیں۔

۴-انسان کی فطرت ہے کہ جب اکابر علماء اور عابد وزاہد لوگ موجود ہوں تو وہ خلوت کے مقابلے میں بہتر طریقے سے عبادت اور اطاعت الٰہی میں مشغول ہو جاتے ہیں۔

## تعیین شب قدر

شب قدر کی تعیین میں آئمہ دین کے مختلف اقوال پائے جاتے ہیں۔جلیل القدر تابعی امام اعظم ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ کا ایک قول یہ ہے کہ شب قدر تمام سال میں کسی بھی رات کو ہوتی ہے۔صحابہ کرام میں سے حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کا یہی قول ہے۔امام اعظم کا دوسرا قول یہ ہے کہ یہ رمضان کی ۲۷ ویں شب میں ہے۔امام ابو یوسف اور امام محمد رحمہما اللہ تعالیٰ کا قول یہ ہے کہ شب قدر رمضان کی کسی متعین رات میں ہوتی ہے۔علمائے شافعیہ کا قول یہ ہے کہ اس کا ۲۱ ویں شب میں ہونا اقرب ہے۔امام مالک اور امام احمد بن حنبل رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ کے نزدیک یہ رمضان کے آخری عشرے کی طاق راتوں میں ہوتی ہے کسی سال کسی رات میں اور کسی سال کسی دوسری رات میں۔

شیخ محی الدین ابن عربی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں میرے نزدیک ان کا قول زیادہ صحیح ہے جو کہتے ہیں کہ یہ تمام سال میں کسی بھی رات کو ہوسکتی ہے کیونکہ میں نے شب قدر کو دومرتبہ شعبان میں پایا ہے ایک بار ۱۵ شعبان کو اور دوسری بار ۱۹ شعبان کو اور دومرتبہ رمضان کے درمیانی عشرے مین ۱۳ اور ۱۸ رمضان کو اور رمضان کے آخری عشرے کی ہر طاق رات میں اسے پایا ہے اس لیے یہ پورے سال مین کسی بھی رات کو ہوسکتی ہے البتہ ماہ رمضان میں یہ بکثرت آتی ہے۔

شاہ ولی اللہ محدث دہلوی ان اقوال میں تطبیق دیتے ہوئے کہتے ہیں کہ شب قدر سال میں دومرتبہ ہوتی ہے ایک وہ جس میں احکام الٰہی نازل ہوتے ہیں اور اسی رات میں قرآن کریم لوح محفوظ سے اتارا گیا۔یہ رات سال بھر میں کسی بھی شب ہوسکتی ہے لیکن جس سال قرآن کریم نازل ہوا اس سال یہ رات رمضان المبارک میں تھی اور یہ اکثر رمضان المبارک میں ہی ہوتی ہے۔ دوسری شب قدر وہ ہے جس میں ملائکہ بکثرت زمین پر اترتے ہیں۔روحانیت عروج پر ہوتی ہے عبادات اور دعائیں قبول ہوتی ہیں یہ ہر رمضان کے آخری عشرے کی طاق راتوں میں ہوتی ہے اور بدلتی رہتی ہے۔اب چند احادیث مبارکہ ملاحظہ فرمائیں۔

۱-حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ آقا ومولیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان عالیشان ہے "شب قدر کو رمضان کے آخری عشرے کی طاق راتوں میں تلاش کرو"۔(بخاری،مشکوٰۃ جلد ۱ص ۴۵۰)

۲-حضرت عبادہ بن صامت رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے کہ سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا شب قدر رمضان کے آخری عشرے کی طاق راتوں یعنی ۲۱-۲۳-۲۵-۲۷-۲۹ ویں رات میں ہوتی ہے۔جو ثواب کی نیت سے اس رات مین عبادت کرتا ہے اللہ تعالیٰ اس کے سابقہ تمام گناہ بخش دیتا ہے اسی رات کی علامتوں میں سے یہ ہے یہ رات کھلی ہوئی اور چمکدار ہوتی ہے۔صاف شفاف گویا انوار کی کثرت کے باعث چاند کھلا ہوا ہے۔نہ زیادہ گرم نہ زیادہ ٹھنڈی بلکہ معتدل اس رات میں صبح تک آسمان کے ستارے شیاطین کو نہیں مارے جاتے۔اس کی نشانیوں میں سے یہ بھی ہے اس کے بعد کی صبح کو سورج بغیر شعاع کے

طلوع ہوتا ہے۔ بالکل ہموار ٹکیہ کی طرح جیسا کہ چودھویں کا چاند کیونکہ شیطان کے لیے یہ روانہیں کہ وہ اس دن سورج کے ساتھ نکلے"۔ (مسند احمد جلد ۵ ص ۳۲۴، مجمع الزوائد جلد ۳ ص ۱۷۵)

۳۔حضرت ابنِ عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ آقائے دو جہاں صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، "شب قدر کو آخری عشرے میں ۲۵ ویں، ۲۷ ویں، اور ۲۹ ویں راتوں میں تلاش کرو"۔ (بخاری، مشکوٰۃ جلد ا ص ۴۵۰)

## ۲۷ ویں شب

کثیر علماء کے نزدیک ۲۷ ویں شب، شب قدر ہوتی ہے۔ امام اعظم ابو حنیفہ رضی اللہ عنہ، سے یہی مروی ہے۔ (خزائن العرفان) ۲۷ ویں شب کے لیلۃ القدر ہونے کی تائید میں مندرجہ ذیل احادیث مبارکہ ملاحظہ فرمائیں۔

ا۔حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ، سے روایت ہے کہ آقا و مولیٰ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، "شب قدر رمضان کی ستائیسویں شب ہے"۔ (سنن ابوداؤد ج ا ص ۱۹۷، صحیح ابن حبان ج ۸ ص ۴۳۷، سنن الکبریٰ للبیہقی جلد ۴ ص ۳۱۲) امام بیہقی نے فرمایا اس حدیث کی سند صحیح ہے۔

۲۔حضرت زر بن حبیش رضی اللہ عنہ، فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت اُبی ابن کعب رضی اللہ عنہ، سے پوچھا آپ کے بھائی عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ، کا ارشاد ہے کہ جو سال بھر شب بیداری کرے وہ شب قدر پالے گا۔ آپ کیا کہتے ہیں؟ آپ نے فرمایا اللہ تعالیٰ ان پر رحم فرمائے انہوں نے یہ اس لیے کہا کہ لوگ ایک ہی رات پر قناعت نہ کرلیں حالانکہ وہ جانتے تھے کہ شب قدر رمضان کے آخری عشرے میں ہے اور وہ ۲۷ ویں شب ہے پھر آپ نے قسم فرمایا، "شب قدر ستائیسویں رات ہے"۔ (صحیح مسلم، مشکوٰۃ جلد ا ص ۴۵۱)

۳۔حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ ایک بار حضرت عمر رضی اللہ عنہ، نے صحابہ کرام سے شب قدر کے متعلق پوچھا تو سب نے مختلف جواب دیے۔ میں نے عرض کی یہ آخری عشرے کی ساتویں رات یعنی ۲۷ ویں شب ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ کا پسندیدہ عدد سات ہے۔ اللہ تعالیٰ نے سات آسمان پیدا فرمائے۔ سات زمینیں بنائیں۔ انسان کی تخلیق سات درجات میں فرمائی اور سات چیزیں بطور اس کی غذا کے پیدا فرمائیں حضرت عمر رضی اللہ عنہ، نے فرمایا میرا بھی یہی خیال ہے کہ ۲۷ ویں شب لیلۃ القدر ہے۔ (شعب الایمان للبیہقی جلد ۳ ص ۳۳۰)

۴۔دوسری روایت میں آپ رضی اللہ عنہ، سے یہ بھی منقول ہے کہ اللہ تعالیٰ نے سبع مثانی (سورہ فاتحہ) عطا فرمائی جس کی ۷ آیتیں ہیں جن عورتوں سے نکاح حرام ہے وہ بھی سات ہیں۔ قرآن میں میراث میں سات لوگوں کے حصے بیان فرمائے۔ سفا مروہ کے چکر سات ہیں۔ طواف کے چکر بھی سات ہیں۔ (تفسیر در المنثور)

۵۔حضرت ابنِ عباس رضی اللہ عنہما سے یہ بھی روایت ہے کہ "لیلۃ القدر" میں کل نو حروف ہیں اور یہ سورۃ القدر میں تین مرتبہ آیا ہے ۹ کو ۳ سے ضرب دیں تو ۲۷ آتا ہے۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ لیلۃ القدر مین ۲۷ ویں شب ہی ہے۔ (تفسیر کبیر)

۶۔حضرت عثمان بن ابی العاص رضی اللہ عنہ، کا ایک غلام بحری جہازوں کا ملاح رہا تھا وہ ان سے کہنے لگا ایک چیز میرے تجربے میں بہت عجیب ہے وہ یہ کہ سال میں ایک رات سمندر کا کھارا پانی میٹھا ہوجاتا ہے۔ آپ رضی اللہ عنہ، نے فرمایا جب وہ

رات آئے تو مجھے ضرور بتانا رمضان کی ستائیسویں شب کو اس نے کہا یہ وہی رات ہے۔ (تفسیر عزیزی)

۷-جلیل القدر تابعی حضرت عبدہ بن ابی لبابہ رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں، "میں نے رمضان المبارک کی ستائیسویں شب میں سمندر کا پانی چکھا تو وہ نہایت میٹھا تھا" حضرت یحییٰ بن ابی کثیر رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں، "میں نے ۲۷ ویں شب میں خانہ کعبہ کا طواف کیا میں نے دیکھا کہ فرشتے فضا میں بیت اللہ کا طواف کر رہے ہیں"۔ (شعب الایمان للبیہقی جلد ۳ ص ۳۲۲)

۸-غوث اعظم سیدنا عبدالقادر جیلانی قدس سرہ بھی اسی خیال کے قائل تھے کہ ۲۷ ویں شب کو شب قدر ہوتی ہے۔ شیخ عبد الحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں بعض علماء و فقہاء کے نزدیک رمضان کی ستائیسویں شب میں قرآن کریم ختم کرنا مستحسن ہے تاکہ شب قدر کی برکتیں بھی حاصل ہو جائیں کیونکہ اکثر محدثین نے احادیث بیان کی ہیں کہ ۲۷ ویں شب میں شب قدر ہے"۔

(ماثبت من السنہ ۲۱۵)

اس تمام گفتگو کا خلاصہ یہ ہے کہ اول تو ہماری کوشش یہ ہونی چاہیے کہ ہم ماہِ رمضان کی تمام راتوں کے آخری حصہ میں ذوق و شوق کے ساتھ اللہ تعالیٰ کی عبادت کریں اور خوب دعائیں مانگیں۔ کم از کم نمازِ تہجد پورا ماہ ضرور ادا کریں۔ پھر کوشش کر کے آخری عشرہ کی تمام راتوں کو عبادتِ الٰہی میں گزاریں اور شبِ قدر تلاش کریں۔ ورنہ کم از کم ۲۷ ویں شب کو تو ضرور تمام رات رضائے الٰہی کے لیے عبادت و دعا میں مصروف رہیں۔ رب تعالیٰ ہم سب کو شب قدر کی برکتیں نصیب فرمائے۔ آمین۔

## شبِ قدر مخفی کیوں؟

لوگ اکثر یہ سوال پوچھتے ہیں کہ شبِ قدر کو مخفی رکھنے میں کیا حکمتیں ہیں؟ جواب یہ ہے کہ اصل حکمتیں تو اللہ تعالیٰ اور اس کا رسول صلی اللہ علیہ وسلم ہی بہتر جانتے ہیں۔ یہ وہ جواب ہے جو صحابہ کرام علیہم الرضوان بارگاہِ نبوی میں اس وقت دیا کرتے جب انہیں کسی سوال کے جواب کا قطعی علم نہ ہوتا۔ وہ فرماتے اللہ ورسولہ اعلم۔ (بخاری، مسلم، مشکوۃ کتاب الایمان)

غیب بتانے والے آقا و مولیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے روحانی فیوض و برکات سے اکتساب فیض کرتے ہوئے علمائے کرام نے شب قدر کے مخفی ہونے کی بعض حکمتیں بیان فرمائی ہیں جو درج ذیل ہیں۔

۱-اگر شبِ قدر کو ظاہر کر دیا جاتا تو کوتاہ ہمت لوگ اسی رات کی عبادت پر اکتفا کر لیتے۔ اور دیگر راتوں میں عبادات کا اہتمام نہ کرتے۔ اب لوگ آخری عشرے کی پانچ راتوں میں عبادت کی سعادت حاصل کر لیتے ہیں۔

۲-شبِ قدر ظاہر کر دینے کی صورت میں گر کسی سے یہ شب چھوٹ جاتی تو اسے بہت زیادہ حزن و ملال ہوتا اور دیگر راتوں میں وہ

دلجمعی سے عبادت نہ کر پاتا۔ اب رمضان کی پانچ طاق راتوں میں سے دو تین راتیں اکثر لوگوں کو نصیب ہو ہی جاتی ہیں۔

۳-اگر شبِ قدر کو ظاہر کر دیا جاتا تو جس طرح اس رات میں عبادت کا ثواب ہزار ماہ کی عبادت سے زیادہ ہے اس طرح اس رات میں گناہ بھی ہزار درجہ زیادہ ہوتا۔ لہٰذا اللہ تعالیٰ نے اس رات کو مخفی رکھا تاکہ اس شب میں عبادت کریں وہ ہزار ماہ کی عبادت سے زیادہ اجر و ثواب پائیں اور اپنی جہالت و کم نصیبی سے اس شب میں بھی گناہ سے باز نہ آئیں تو انہیں شب قدر کی تو ہین

کرنے کا گناہ نہ ہو۔

۴- جیسا کہ نزول ملائکہ کی حکمتوں میں ذکر کیا گیا ہے کہ اللہ تعالیٰ فرشتوں کو مومن کی عظمت بتانے کے لیے زمین پر نازل فرماتا ہے اور اپنے عبادت گزار بندوں پر فخر کرتا ہے۔ شب قدر ظاہر نہ کرنے کی صورت میں فخر کرنے کا زیادہ موقع ہے کہ اے ملائکہ دیکھو! میرے بندے معلوم نہ ہونے کے باوجود محض احتمال کی بنا پر عبادت واطاعت میں اتنی محنت وسعی کر رہے ہیں اگر انہیں بتا دیا جاتا کہ یہی شب قدر ہے تو پھر ان کی عبادت ونیازمندی کا کیا حال ہوتا۔

۵- شب قدر کا مخفی رکھنا اسی طرح سمجھ لیجئے جیسے موت کا وقت نہ بتانا۔ کیونکہ اگر موت کا وقت بتا دیا جاتا تو لوگ ساری عمر نفسانی خواہشات کی پیروی میں گناہ کرتے اور موت سے عین پہلے توبہ کر لیتے اس لیے موت کا وقت مخفی رکھا گیا تا کہ انسان ہر لمحہ موت کا خوف کرے اور ہر وقت گناہوں سے دور اور نیکی میں مصروف رہے اسی طرح آخری عشرے کی ہر طاق رات میں بندوں کو یہی سوچ کر عبادت کرنی چاہیے کہ شاید یہی شب قدر ہو اس طرح شب قدر کی جستجو میں برکت والی پانچ راتیں عبادت الٰہی میں گزارنے کی سعادت نصیب ہوتی ہے۔

اللہ تعالیٰ نے بے شمار حکمتوں اور مصلحتوں کے باعث بہت سی اہم چیزوں کو مخفی رکھا ہے۔ امام رازی رحمتہ اللہ علیہ تفسیر کبیر میں فرماتے ہیں کہ

۱- اللہ تعالیٰ نے اپنی رضامندی کو عبادت واطاعت میں مخفی رکھا ہے تا کہ لوگ تمام امور میں اللہ تعالیٰ کی اطاعت کریں۔
۲- اس نے اپنے غصہ کو گناہوں میں مخفی رکھا ہے تا کہ لوگ ہر قسم کے گناہوں سے بچیں۔
۳- اپنے اولیاء کو مومنوں کو مخفی رکھا ہے تا کہ لوگ سب ایمان والوں کی تعظیم کریں۔
۴- دعا کی قبولیت کو مخفی رکھا تا کہ لوگ کثرت کے ساتھ مختلف دعائیں مانگا کریں۔
۵- اسم اعظم کو مخفی رکھا تا کہ لوگ اللہ تعالیٰ کے ہر نام مبارک کی تعظیم کریں۔
۶- صلوٰۃ الوسطیٰ (درمیانی نماز) کو مخفی رکھا تا کہ لوگ سب نمازوں کی حفاظت کریں۔
۷- موت کے وقت کو مخفی رکھا تا کہ لوگ ہر وقت خدا سے ڈرتے رہیں۔
۸- توبہ کی قبولیت کو مخفی رکھا تا کہ لوگ جس طرح ممکن ہو توبہ کرتے رہیں۔
۹- ایسے ہی شب قدر کو مخفی رکھا تا کہ لوگ رمضان کی تمام راتوں کی تعظیم کریں۔

## شب قدر کی اہمیت

شب قدر اتنی زیادہ خیر و برکت والی رات ہے کہ غیب بتانے والے آقا و مولیٰ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا، "ماہ رمضان میں ایک رات ایسی ہے جو ہزار مہینوں سے افضل ہے جو اس رات سے محروم رہا وہ ساری خیر سے محروم رہا"۔

(سنن نسائی، مشکوٰۃ جلد ۱ص ۴۲۶)

مذکورہ حدیث پاک حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ، سے مروی ہے جب کہ حضرت انس رضی اللہ عنہ، سے روایت ہے کہ نور

جہنم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، "اس ماہ میں ایک ایسی رات ہے جو ہزار مہینوں سے بہتر ہے۔ جو اس رات سے محروم رہا وہ ساری بھلائی سے محروم رہا۔ اور جو اس کی بھلائی سے محروم رہا وہ بالکل ہی محروم اور کم نصیب ہے"۔ (سنن ابن ماجہ، مشکوٰۃ جلد اص ۳۲۷)

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ ارشاد ہے کہ، "جو شب قدر میں ایمان واخلاص کے ساتھ عبادت کرتا ہے اس کے تمام پچھلے گناہ بخش دیے جاتے ہیں"۔ (بخاری ومسلم، مشکوٰۃ جلد اص ۲۲۵)

بعض احادیث مبارکہ سے یہ مفہوم نکلتا ہے کہ جو شخص ماہ رمضان میں مغرب اور عشاء کی نمازیں جماعت کے ساتھ ادا کرتا رہے تو اسے شب قدر کی کچھ برکتیں ضرور نصیب ہوتی ہیں۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ، سے روایت ہے کہ سرکار دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، "جس نے رمضان کے پورے مہینے میں مغرب اور عشاء کی نمازیں جماعت کے ساتھ ادا کیں اس نے شب قدر کا کسی قدر حصہ پالیا۔ (شعب الایمان للبیہقی ج ۳ص ۳۴۰)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ، سے روایت ہے کہ آقائے کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ جس نے پورے ماہ رمضان میں عشاء کی نماز جماعت کے ساتھ پڑھی گویا اس نے شب قدر کو پالیا"۔

ان احادیث مبارکہ سے معلوم ہوا کہ شب قدر کی برکتوں سے فیضیاب ہونے کے لیے کم از کم اہتمام ضرور کیا جائے کہ ماہ رمضان میں ان تمام نمازوں اور خصوصاً مغرب اور عشاء کی نمازیں ضرور بالضرور جماعت کے ساتھ پڑھیں اور اس اہتمام کے علاوہ آخرے عشرے کی طاق راتوں میں شب قدر کی جستجو بھی ضرور کریں۔

ہم سب کے آقا و مولیٰ حبیب کبریا صلی اللہ علیہ وسلم کا ماہ رمضان میں یہ معمول تھا کہ جب رمضان کا آخری عشرہ آتا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم عبادت میں اس قدر مشقت فرماتے جو دیگر ایام میں نہ کرتے تھے۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم آخری عشرے کی تمام راتوں میں نہ صرف شب بیداری کرتے بلکہ اپنے گھر والوں کو بھی جگاتے تھے۔ (بخاری، مسلم، مشکوٰۃ جلد اص ۱۸۲)

غور فرمایئے جب اللہ تعالیٰ کے محبوب رسول صلی اللہ علیہ وسلم کہ جن کے صدقے وطفیل ہم گناہگاروں کی بخشش ہونی ہے، آخری عشرے میں عبادات میں مشقتیں اٹھاتے تھے تو ہم اور آپ آخری عشرے میں اللہ تعالیٰ کی رضا کے لیے اپنے آقا ومولیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی یہ سنت کیوں نہ اپنائیں۔ اعلیٰ حضرت امام احمد رضا محدث بریلوی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں ۔

وہ تو نہایت سستا سودا بیچ رہے ہیں جنت کا
ہم مفلس کیا مول چکائیں اپنا ہاتھ ہی خالی ہے

# بَابُ: فِيْ فَضْلِ الْعَشْرِ الْاَوَاخِرِ مِنْ شَهْرِ رَمَضَانَ

## یہ باب رمضان کے آخری عشرے کی فضیلت میں ہے

1767 - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ الْمَلِكِ بْنِ اَبِي الشَّوَارِبِ وَاَبُوْ اِسْحٰقَ الْهَرَوِيُّ اِبْرَاهِيْمُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ

1767: اخرجہ مسلم فی "الصحیح" رقم الحدیث: 2780 'اخرجہ الترمذی فی "الجامع" رقم الحدیث: 796

حَاتِمٍ قَالَا حَدَّثَنَا عَبْدُ الْوَاحِدِ بْنُ زِيَادٍ حَدَّثَنَا الْحَسَنُ بْنُ عُبَيْدِ اللَّهِ عَنْ إِبْرَاهِيمَ النَّخَعِيِّ عَنِ الْأَسْوَدِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَجْتَهِدُ فِي الْعَشْرِ الْأَوَاخِرِ مَا لَا يَجْتَهِدُ فِي غَيْرِهِ

◄► سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں: نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم (رمضان کے) آخری عشرے میں جتنی ریاضت اور مجاہدہ کرتے تھے آپ صلی اللہ علیہ وسلم دوسرے دنوں میں اتنا مجاہدہ نہیں کرتے تھے۔

**1768**- حَدَّثَنَا عَبْدُ اللَّهِ بْنُ مُحَمَّدٍ الزُّهْرِيُّ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنِ ابْنِ عُبَيْدِ بْنِ نِسْطَاسٍ عَنْ أَبِي الضُّحَى عَنْ مَسْرُوقٍ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا دَخَلَتِ الْعَشْرُ أَحْيَا اللَّيْلَ وَشَدَّ الْمِئْزَرَ وَأَيْقَظَ أَهْلَهُ

◄► سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں جب (رمضان کا) آخری عشرہ آ جاتا تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کمر ہمت باندھ لیتے اور رات بھر عبادت کرتے رہتے تھے اور اپنے گھر والوں کو بھی بیدار رکھتے تھے۔

## بَابُ: مَا جَاءَ فِي الْاِعْتِكَافِ

## یہ باب اعتکاف کے بارے میں ہے

### اعتکاف کے معنی ومفہوم کا بیان

اعتکاف کا لغوی معنی ٹھہرنا، رکنا ہے۔ (لسان العرب 252/9، المصباح المنیر: 424/2 وغیرہ) اصطلاحی معنی عبادت کی غرض سے مسجد کو لازم پکڑنا ہے۔ لغوی اعتبار سے اعتکاف کا معنی کسی چیز پر جم کر بیٹھ جانا اور نفس کو اس کے ساتھ لگائے رکھنا ہے۔

اور اسی طرح اعتکاف کے معنی ہیں ایک جگہ ٹھہرنا اور کسی مکان میں بند رہنا اور اصطلاح شریعت میں اعتکاف کا مفہوم ہے اللہ رب العزت کی رضا وخوشنودی کی خاطر اعتکاف کی نیت کے ساتھ کسی جماعت والی مسجد میں ٹھہرنا۔

اعتکاف کے لیے نیت اسی مسلمان کی معتبر ہے جو عاقل ہو اور جنابت اور حیض ونفاس سے پاک وصاف ہو، رمضان کے آخری عشرہ میں اعتکاف سنت مؤکدہ ہے کیونکہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم رمضان کے آخری عشرہ میں ہمیشہ اعتکاف فرماتے تھے درمختار میں لکھا ہے کہ سنت مؤکدہ علی الکفایہ ہے یعنی اگر ایک شخص بھی اعتکاف کرلے تو سب کی طرف سے حکم ادا ہو جاتا ہے اور اس صورت میں اعتکاف نہ کرنے والوں پر کوئی ملامت نہیں۔

اعتکاف کے لئے زبان سے نذر ماننے سے اعتکاف واجب ہو جاتا ہے خواہ فی الحال ہو جیسے کہ کوئی کہے میں اللہ تعالیٰ کے لئے اپنے اوپر اتنے دنوں کا اعتکاف لازم کرتا ہوں اور خواہ معلق ہو جیسے کوئی کہے کہ میں یہ نذر مانتا ہوں کہ اگر میرا کام ہو جائے گا تو میں اتنے دنوں کا اعتکاف کروں گا۔ گویا اعتکاف کی یہ دو قسمیں ہوئیں یعنی ایک تو سنت مؤکدہ جو رمضان کے آخری عشرہ میں ہے اور دوسرا واجب جس کا تعلق نذر سے ہے ان دو قسموں کے علاوہ تیسری قسم مستحب ہے یعنی رمضان کے آخری عشرہ کے سوا اور کسی زمانہ

1768: اخرجہ البخاری فی "الصحیح" رقم الحدیث: 2024' اخرجہ مسلم فی "الصحیح" رقم الحدیث: 2779' اخرجہ ابوداؤد فی "السنن" رقم الحدیث: 1376' اخرجہ النسائی فی "السنن" رقم الحدیث: 1638

میں خواہ رمضان کا پہلا دوسرا عشرہ ہو یا اور کوئی مہینہ ہو اعتکاف کرنا مستحب ہے۔

اعتکاف مستحب کے لئے اکثر زیادہ سے زیادہ مدت کوئی مقدار متعین نہیں ہے اگر کوئی شخص تمام عمر کے اعتکاف کی بھی نیت کر لے تو جائز ہے البتہ اقل (کم سے کم) مدت کے بارے میں علماء کے اختلافی اقوال ہیں امام محمد کے نزدیک اعتکاف مستحب کے لئے کم سے کم مدت کی بھی کوئی مقدار متعین نہیں ہے دن و رات کے کسی بھی حصہ میں ایک منٹ بلکہ اس سے بھی کم مدت کے لیے اعتکاف کی نیت کی جاسکتی ہے امام اعظم ابوحنیفہ کی ظاہر روایت بھی یہی ہے اور حنفیہ کے یہاں اسی قول پر فتویٰ ہے لہٰذا ہر مسلمان کے لئے مناسب ہے کہ وہ جب بھی مسجد میں داخل ہو خواہ نماز کے لئے یا اور کسی مقصد کے لئے تو اس طرح اعتکاف کی نیت کر لے۔ کہ میں اعتکاف کی نیت کرتا ہوں جب تک کہ مسجد میں ہوں۔

اسی طرح بلا کسی مشقت و محنت کے دن میں کئی مرتبہ اعتکاف کی سعادت وفضیلت حاصل ہو جایا کرے گی حضرت امام ابو یوسف کے نزدیک اقل مدت دن کا اکثر حصہ یعنی نصف دن سے زیادہ ہے نیز حضرت امام اعظم کا ایک اور قول یہ ہے کہ اعتکاف کی اقل مدت ایک دن ہے یہ قول حضرت امام اعظم کی مذکورہ بالا ظاہر روایت کے علاوہ ہے جس پر فتویٰ نہیں ہے۔

## اعتکاف والے کے لئے دو حج اور دو عمروں کا ثواب

حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ: جس شخص نے رمضان المبارک میں آخری دس دنوں کا اعتکاف کیا تو گویا کہ اس نے دو حج اور دو عمرے ادا کیے ہوں۔ (شعب الایمان)

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے معتکف (اعتکاف کرنے والے) کے بارے میں فرمایا کہ: وہ گناہوں سے باز رہتا ہے اور نیکیاں اس کے واسطے جاری کر دی جاتی ہیں، اس شخص کی طرح جو یہ تمام نیکیاں کرتا ہو۔ (سنن ابن ماجہ، مشکوٰۃ)

اس حدیث مبارک سے معلوم ہوا کہ معتکف یعنی اعتکاف کرنے والا، اعتکاف کی حالت میں بہت سی برائیوں اور گناہوں مثلاً غیبت، چغلی، بری بات کرنے، سننے اور دیکھنے سے خود بہ خود محفوظ ہو جاتا ہے، ہاں البتہ اب وہ اعتکاف کی وجہ سے کچھ نیکیاں نہیں کر سکتا مثلاً قبرستان کی زیارت، نمازِ جنازہ کی ادائیگی، بیمار کی عیادت و مزاج پرسی اور ماں باپ و اہل و عیال کی دیکھ بھال وغیرہ لیکن اگرچہ وہ ان نیکیوں کو انجام نہیں دے سکتا لیکن اللہ تعالیٰ اسے یہ نیکیاں کیے بغیر ہی ان تمام کا اجر و ثواب عطا فرمائے گا، کیونکہ معتکف اللہ کے پیارے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت مبارکہ ادا کر رہا ہے جو در حقیقت اللہ تعالیٰ کی ہی اطاعت و فرمانبرداری ہے۔

## اعتکاف کی غرض و غایت، شب قدر کی تلاش

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے رمضان کے پہلے عشرے میں اعتکاف فرمایا، پھر درمیانی عشرے میں بھی ترکی خیموں میں اعتکاف فرمایا پھر خیمہ سے سر اقدس نکال کر ارشاد فرمایا کہ: میں نے پہلے عشرے میں شب قدر کی تلاش میں اعتکاف کیا تھا پھر میں نے درمیانی عشرے میں اعتکاف کیا پھر میرے پاس ایک فرشتہ آیا اور مجھ

سے کہا کہ شب قدر آخری عشرے میں ہے، پس جو شخص میرے ساتھ اعتکاف کرتا تھا تو اسے آخری عشرے میں ہی اعتکاف کرنا چاہیے۔ (صحیح بخاری، صحیح مسلم)

مندرجہ بالا حدیث مبارک سے معلوم ہوا کہ اس اعتکاف کی سب سے بڑی غرض وغایت شب قدر کی تلاش وجستجو ہے اور درحقیقت اعتکاف ہی اس کی تلاش اور اس کو پانے کے لیے بہت مناسب ہے، کیونکہ حالت اعتکاف میں اگر آدمی سویا ہوا بھی ہو تب بھی وہ عبادت وبندگی میں شمار ہوتا ہے۔ نیز اعتکاف میں چونکہ عبادت وریاضت اور ذکر وفکر کے علاوہ اور کوئی کام نہیں رہے گا، لہٰذا شب قدر کے قدر دانوں کے لیے اعتکاف ہی سب سے بہترین صورت ہے۔ حضور سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم کا معمول بھی چونکہ آخری عشرے ہی کے اعتکاف کا رہا ہے، اس لیے علمائے کرام کے نزدیک آخری عشرہ کا اعتکاف ہی سنت مؤکدہ ہے۔

## اعتکاف کے مقصد کا بیان

اعتکاف کی اصل روح اور حقیقت یہ ہے کہ آپ کچھ مدت کے لئے دنیا کے ہر کام ومشغلہ اور کاروبار حیات سے کٹ کر اپنے آپ کو صرف اللہ تبارک وتعالیٰ کی ذات کے لیے وقف کر دیں۔ اہل وعیال اور گھر بار چھوڑ کر اللہ کے گھر میں گوشہ نشین ہو جائیں اور سارا وقت اللہ تعالیٰ کی عبادت وبندگی اور اس کے ذکر وفکر میں گزاریں۔ اعتکاف کا حاصل بھی یہ ہے کہ پوری زندگی ایسے سانچے میں ڈھل جائے کہ اللہ تعالیٰ کو اور اس کی بندگی کو دنیا کی ہر چیز پر فوقیت اور ترجیح حاصل ہو۔

اعتکاف کا پہلا حق یہ ہے کہ رمضان المبارک کے پورے آخری عشرے کا اعتکاف کیا جائے۔ سب سے افضل مسجد میں اعتکاف کرے، مثلاً مسجد حرام، مسجد نبوی صلی اللہ علیہ وسلم اور جامع مسجد وغیرہ۔ قرآن وحدیث کی تلاوت اور فقہ اسلامی وتاریخ اسلام کی کتابوں کا مطالعہ کرے۔ کثرت سے نوافل ادا کرے۔ اپنے تمام صغیرہ وکبیرہ گناہوں، ظاہر وپوشیدہ گناہوں پر توبہ واستغفار کرے اور زندگی بھر کی قضاء نمازیں پڑھتا رہے اور صدق دل سے توبہ واستغفار کر کے اپنے رب کریم کو راضی کرنے کی کوشش کرتا رہے۔

معتکف اگر بہ نیت عبادت خاموش رہے یعنی خاموش رہنے کو ثواب سمجھے تو یہ مکروہ ہے اور اگر چپ رہنا ثواب نہ سمجھے تو کوئی حرج نہیں ہے اور فضول وبری باتوں سے پرہیز کرے تو یہ مکروہ نہیں بلکہ اعلیٰ درجے کی نیکی ہے۔

جیسا کہ ایک حدیث پاک میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ: مسجد میں دنیاوی باتیں کرنا نیکیوں کو اس طرح ختم کر دیتا ہے جس طرح آگ لکڑیوں کو کھا جاتی ہے۔ (الحدیث)

معتکف کو چاہیے کہ وہ مدت اعتکاف کو آرام وسکون کا ایک موقع سمجھ کر ضائع نہ کرے کہ دن رات صرف سوتا ہی رہے یا یوں ہی مسجد میں ٹہلتا رہے بلکہ سونے اور آرام کرنے میں کم سے کم وقت ضائع کرے اور اعتکاف کے ایام کو اپنی تربیت اور آئندہ زندگی کے سنہری اور خاص دن سمجھے اور عبادت وریاضت میں سخت محنت کر یا اس طرح کہ زیادہ سے زیادہ نمازیں خصوصاً اپنی قضاء نمازیں پڑھتا رہے قرآن وحدیث کی تلاوت کرے درود وسلام کا ورد کرتا رہے اور فقہ واسلامی کتابوں کا مطالعہ کرتا رہے۔

## اعتکاف کی تاریخی حیثیت کا بیان

اعتکاف اللہ تعالیٰ کی عبادت و بندگی بجالانے کا ایک ایسا منفرد طریقہ ہے جس میں مسلمان دنیا سے بالکل لاتعلق اور الگ تھلگ ہو کر اللہ تعالیٰ کے گھر میں فقط اس کی ذات میں متوجہ اور مستغرق ہو جاتا ہے۔ اعتکاف کی تاریخ بھی روزوں کی تاریخ کی طرح بہت قدیم ہے۔ قرآن پاک میں حضرت ابراہیم علیہ السلام اور حضرت اسماعیل علیہ السلام کے ساتھ ساتھ اس کا ذکر بھی یوں بیان ہوا ہے۔ ارشاد خداوندی ہے:

اور ہم نے حضرت ابراہیم اور حضرت اسماعیل علیہما السلام کو تاکید کی کہ میرا گھر طواف کرنے والوں کے لیے، اعتکاف کرنے والوں کے لیے اور رکوع کرنے والوں کے لیے خوب صاف ستھرا رکھیں۔ (سورۃ البقرہ: آیت نمبر 125)

یعنی اس وقت کی بات ہے جب جدالانبیاء حضرت ابراہیم علیہ السلام اور حضرت اسماعیل علیہ السلام کعبۃ اللہ کی تعمیر سے فارغ ہوئے تھے یعنی اس زمانہ میں اللہ تعالیٰ کی رضا کے لیے اعتکاف کیا جاتا تھا۔

**1769**- حَدَّثَنَا هَنَّادُ بْنُ السَّرِيِّ حَدَّثَنَا اَبُوْ بَكْرِ بْنُ عَيَّاشٍ عَنْ اَبِيْ حُصَيْنٍ عَنْ اَبِيْ صَالِحٍ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَعْتَكِفُ كُلَّ عَامٍ عَشْرَةَ اَيَّامٍ فَلَمَّا كَانَ الْعَامُ الَّذِيْ قُبِضَ فِيْهِ اعْتَكَفَ عِشْرِيْنَ يَوْمًا وَّكَانَ يُعْرَضُ عَلَيْهِ الْقُرْاٰنُ فِيْ كُلِّ عَامٍ مَّرَّةً فَلَمَّا كَانَ الْعَامُ الَّذِيْ قُبِضَ فِيْهِ عُرِضَ عَلَيْهِ مَرَّتَيْنِ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں' نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ہر رمضان میں دس دن اعتکاف کیا کرتے تھے جس برس آپ کا وصال ہوا جب وہ سال آیا تو آپ نے اس میں بیس دن اعتکاف کیا تھا۔ پہلے آپ کے ساتھ ہر سال ایک مرتبہ قرآن کا دور کیا جاتا تھا لیکن جس سال آپ کا وصال ہوا اس سال آپ کے ساتھ دو مرتبہ قرآن کا دور کیا گیا۔

شرح

اس سے یہ بات ثابت ہوئی کہ دور کرنا بھی سنت ہے۔ آپ نے اپنی زندگی کے آخری سال میں خلاف معمول دو مرتبہ قرآن کریم کا دور کیا اور بیس دن اعتکاف میں گزارے کیونکہ اللہ رب العزت کی بارگاہ میں حاضری کا وقت قریب تھا اور منزل شوق سامنے تھی پھر وہ عشق کی ساری بے تابیاں اور وصال محبوب کا شوق کچھ اور فزوں کیوں نہ ہو جاتا سچ کہا ہے کہنے والے نے وعدہ وصل چوں شود نزدیک آتش شوق تیز تر گردد (محبوب سے ملاقات کا وعدہ جب پورا ہونے کو آتا ہے تو آتش شوق زیادہ سے زیادہ بھڑک اٹھتی ہے)

آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے اس عمل میں امت کے لئے ایک لطیف انتباہ ہے کہ وہ ہر انسان کے لئے ضروری ہے کہ جب وہ اپنی زندگی کے آخری درجہ میں پہنچے تو نیکی و بھلائی کے راستہ پر معمول سے بھی زیادہ تیز گام ہو جائے اور اللہ رب العزت کی ملاقات اور اس کے سامنے اپنی پیشی کے لئے اطاعت و فرمانبرداری اور نیکوکاری کے ذریعہ پوری پوری تیاری کرے۔

**1770**- حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ يَحْيٰى حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ مَهْدِيٍّ عَنْ حَمَّادِ بْنِ سَلَمَةَ عَنْ ثَابِتٍ عَنْ اَبِيْ

1769: اخرجہ البخاری فی "الصحیح" رقم الحدیث: 2044 ' ورقم الحدیث: 4998 ' اخرجہ ابوداؤد فی "السنن" رقم الحدیث: 2466

1770: اخرجہ ابوداؤد فی "السنن" رقم الحدیث: 2462

رَافِعٍ عَنْ اُبَیِّ بْنِ کَعْبٍ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ کَانَ یَعْتَکِفُ الْعَشْرَ الْاَوَاخِرَ مِنْ رَمَضَانَ فَسَافَرَ عَامًا فَلَمَّا کَانَ مِنَ الْعَامِ الْمُقْبِلِ اعْتَکَفَ عِشْرِیْنَ یَوْمًا

◄► حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں: نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم رمضان کے آخری عشرے میں اعتکاف کیا کرتے تھے ایک مرتبہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے سفر کیا (تو اعتکاف نہیں کرسکے) تو اگلے سال آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے بیس دن اعتکاف کیا۔

## بَابُ: مَا جَآءَ فِیْمَنْ یَبْتَدِئُ الْاِعْتِکَافَ وَقَضَاءِ الْاِعْتِکَافِ

## یہ باب ہے کہ جو شخص اعتکاف کا آغاز کرے اور اعتکاف کی قضا کرنا

1771- حَدَّثَنَا اَبُوْ بَکْرِ بْنُ اَبِیْ شَیْبَةَ حَدَّثَنَا یَعْلَی بْنُ عُبَیْدٍ حَدَّثَنَا یَحْیَی بْنُ سَعِیْدٍ عَنْ عَمْرَةَ عَنْ عَآئِشَةَ قَالَتْ کَانَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اِذَا اَرَادَ اَنْ یَّعْتَکِفَ صَلَّی الصُّبْحَ ثُمَّ دَخَلَ الْمَکَانَ الَّذِیْ یُرِیْدُ اَنْ یَّعْتَکِفَ فِیْهِ فَاَرَادَ اَنْ یَّعْتَکِفَ الْعَشْرَ الْاَوَاخِرَ مِنْ رَمَضَانَ فَاَمَرَ فَضُرِبَ لَهٗ خِبَاءٌ فَاَمَرَتْ عَآئِشَةُ بِخِبَاءٍ فَضُرِبَ لَهَا وَاَمَرَتْ حَفْصَةُ بِخِبَاءٍ فَضُرِبَ لَهَا فَلَمَّا رَاَتْ زَیْنَبُ خِبَائَهُمَا اَمَرَتْ بِخِبَاءٍ فَضُرِبَ لَهَا فَلَمَّا رَاٰی ذٰلِکَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اٰلْبِرَّ تُرِدْنَ فَلَمْ یَعْتَکِفْ رَمَضَانَ وَاعْتَکَفَ عَشْرًا مِّنْ شَوَّالٍ

◄► سیّدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں: جب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اعتکاف کا ارادہ کیا ہوتا' تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم صبح کی نماز پڑھ کر اس جگہ داخل ہو جاتے تھے جہاں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اعتکاف کرنا ہوتا تھا۔

ایک مرتبہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے رمضان کے آخری عشرے میں اعتکاف کا ارادہ کیا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم کے تحت آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے خیمہ لگا دیا گیا۔

سیّدہ عائشہ رضی اللہ عنہا نے بھی خیمہ لگانے کا حکم دیا تو ان کے لیے بھی لگا دیا گیا' سیّدہ حفصہ رضی اللہ عنہا نے بھی حکم دیا تو ان کے لیے بھی لگا دیا گیا۔

جب سیّدہ زینب رضی اللہ عنہا نے ان دونوں کے خیمے دیکھے تو انہوں نے بھی خیمہ لگانے کا حکم دیا تو ان کے لیے بھی لگا دیا گیا جب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں ملاحظہ کیا' تو دریافت کیا: کیا ان خواتین نے نیکی کا ارادہ کیا ہے؟

اس رمضان میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اعتکاف نہیں کیا بلکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے شوال کے عشرے میں اعتکاف کیا۔

## بَابُ: فِیْ اعْتِکَافِ یَوْمٍ اَوْ لَیْلَةٍ

## یہ باب ایک دن اور ایک رات کا اعتکاف کرنے کے بیان میں ہے

1771: اخرجہ البخاری فی "الصحیح" رقم الحدیث: 2033' ورقم الحدیث: 2034' ورقم الحدیث: 2041' ورقم الحدیث: 2045' اخرجہ مسلم فی "الصحیح" رقم الحدیث: 2777' اخرجہ ابوداؤد فی "السنن" رقم الحدیث: 2464' اخرجہ الترمذی فی "الجامع" رقم الحدیث: 791' اخرجہ النسائی فی "السنن" رقم الحدیث:

